استعجاب کی لہر چاروں طرف دوڑا دی۔ چند سطور ہی پڑھی ہوں گی کہ از خود رفتگی طاری ہو گئی اپنے آپے میں نہ رہا اور بے اختیار گریہ جاری ہو گیا آگے نہ پڑھ سکا، کتاب ہاتھ سے چھوٹ کر گر پڑی۔ غرض تمام رات روتا رہا۔ نہ کھانا کھایا نہ باہر نکلا۔ اگلا دن پھر جوں توں کر کے دفتر میں گزارا۔ شام کو مغرب کے بعد پھر کتاب کھولی۔ ایک ایک لائن پڑھتا اور روتا۔ عجیب وغریب ان ہونی، ان دیکھی، غیر مرئی کیفیات طاری ہوئیں اپنے آپ کو نہ زندہ محسوس کرتا نہ مردہ۔ چاروں طرف عالم حیرت محیط تھا۔ بڑی مشکل سے کئی گھنٹوں میں جا کر ایک صفحہ پڑھا۔ اس طرح مستقل سات دن تک گریہ اور بے خودی اور عالم حیرت طاری رہا اور سات دن میں کہیں جا کر مصنف کا مقدمہ ختم ہوا۔

اسی زمانے میں میری والدہ ماجدہ محترمہ الحاجیہ عباسی بیگم صاحبہ دہلی آ گئیں۔ انہوں نے دو سال قبل انتہائی بے سروسامانی کی حالت میں ضعیفی اور ناتونی کے باوجود یکہ وتنہا مدینہ منورہ اور مکہ معظمہ کی زیارت کی تھی اور فریضۂ حج ادا کیا تھا۔ اچانک روانہ ہوئی تھیں اور دوران سفر خانہ کعبہ میں ان کے ساتھ دو عجیب واقعات ہوئے تھے جن کو ان کی اجازت کے بغیر میں لکھنا مناسب نہیں سمجھتا۔ میں نے اوائل الخیرات کی ایک کاپی انہیں دے دی۔ وہ برسہا برس سے دلائل الخیرات پر عمل پیرا تھیں۔ انہوں نے فوراً ہی اوائل الخیرات کا ورد شروع کر دیا اور کوئی رکاوٹ محسوس نہ کی ان کے ذوق و شوق اور طبیعت کی قبولیت کو دیکھ کر مجھے بڑا اچنبھا ہوا۔ ایسے لگا جیسے وہ اس کتاب کے انتظار میں ہی تھیں اور اسے ہی لینے کے لیے دہلی بھیجی گئی تھیں۔

مدینہ مسجد شاہ گنج

حیدرآباد دکن

شوال ۱۳۸۷ھ، جنوری ۱۹۶۸ء

اس اثنا میں دہلی میں مجھے ڈاکٹریٹ کی سند مل گئی۔ میرے تمام ساتھیوں کو بھی مل گئی۔ سب نے یکے بعد دیگرے بڑے بڑے عہدے ڈھونڈ لیے اور ہندوستان کے مختلف مقامات کو روانہ ہو گئے۔ بہتوں نے کئی ہزار ڈالر ماہانہ کی نوکریاں امریکہ اور کینیڈا کی یونیورسٹیوں میں حاصل کر لیں اور وہاں چلے گئے۔ بعض نے کئی ہزار مارکس کے ماہانہ کے اسکالرشپ جرمنی کے سائنسی اداروں میں حاصل کر لیے اور روانہ ہو گئے۔ بعض کئی سو پاؤنڈ کے مشاہروں پر انگلستان اور فرانس پہنچ گئے۔ اسی طرح باقی ماندہ کئی ہزار روبلز ماہانہ پر روس میں اور ماسکو و تاشقند وغیرہ پہنچ گئے اور میرے لیے حالات کچھ ایسے پیدا ہوئے کہ ۱۳۸۵ھ میں مجھے حیدرآباد دکن آنا پڑا یہاں اوائل الخیرات پر تفصیلی نظر ڈالنے کا موقع نصیب ہوا۔ الغرض میں نے بیرونی ممالک میں اعلیٰ تعلیم کے لیے جانے کا خیال ترک کر دیا ہے۔ دہلی کی ملازمت سے استعفیٰ دے دیا ہے اور سبکدوشی حاصل کر لی ہے۔ اب اوائل الخیرات کی اشاعت دوبارہ کی جا رہی ہے تا کہ اللہ تعالیٰ کے حکم سے عوام و خواص کو ہدایت و رہنمائی نصیب ہو اور اس کے فیوض و برکات سے سب متمتع ہو سکیں۔ آمین

محمد افسر الحق دہلوی

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

# خط کا تعارف

○

ڈاکٹر افسر الحق کے خط کی عکسی تصویر صفحے نمبر پر اس لیے شائع کی گئی ہے کہ اس کا اوائل الخیرات سے ایک حیرت ناک تعلق ہے جس کے سمجھنے سے میری عقل ابھی تک قاصر ہے شاید صاحب دل و صاحب نظر اس گتھی کو سلجھا سکیں اور اس مسئلہ پر کچھ روشنی ڈال سکیں۔ واقعہ یہ ہے کہ اس خط کے آنے سے پہلے نہ میں افسر الحق صاحب کو جانتا تھا نہ وہ مجھے پہچانتے تھے خود خط کی عبارت بتاتی ہے کہ انہیں اس خط کا مجھ تک پہنچنے کا یقین بھی نہیں تھا۔

حیرت ناک امر یہ ہے کہ ڈاکٹر افسر الحق صاحب کو میرا نام اور پتا کس طرح معلوم ہوا اور اس سے بڑھ کر تعجب انگیز بات یہ ہے کہ اوائل الخیرات جس کو چھاپنے کا میں نے اپنی والدہ اور عزیز نوجوان بھتیجے کی وفات کے بعد ارادہ کیا اور دونوں کے ایصال ثواب کے لیے چاہا کہ چہلم تک وہ چھپ جائے تا کہ چہلم میں آنے والوں کو تقسیم کی جا سکے۔ جلدی میں اس کتاب کی طباعت تو ہو چکی تھی لیکن اس کی سلوائی اور جلد بندی ابھی مکمل نہ ہو سکی تھی۔ جس قدر اس کتاب کے نسخے تیار ہو سکے اس کے تقریباً سو سوا سو نسخے چہلم میں احباب و اقارب میں تقسیم ہو گئے اور چہلم کے دوسرے روز میں دہلی، ایک کمیٹی میں شرکت کے لیے چلا گیا ابھی میں دہلی میں تھا کہ میرے نام

دائرۃ المعارف کے پتا پر میرے غیاب میں ڈاکٹر افسر الحق صاحب کا متذکرہ بالا خط وصول ہوتا ہے۔

دو چار روز کے بعد جب میں دہلی سے واپس آتا ہوں تو خط دیکھ کر حیرانی ہوتی ہے کہ اس کتاب کا نام اوائل الخیرات اور اس کا میری نگرانی میں طبع ہونے کا علم اور اس کے دائرۃ المعارف کے مطبع میں چھپنے کی اطلاع ایک دہلی میں رہنے والے ناواقف کار کو کیونکر ہوئی جو ابھی مطبع سے پوری طرح باہر بھی نہیں نکل سکی تھی۔ یہ تو حال تھا حیدر آباد میں اور دہلی میں ڈاکٹر افسر الحق صاحب پر کیا گزری اور کس چیز نے ان کو اوائل الخیرات کے متعلق لکھنے پر آمادہ کیا اس حال کو ان کے خط کی عکسی تصویر میں پڑھیے۔ اللہ تعالیٰ آپ اور ہم سب کو اہل اللہ کے فیوض و برکات سے مستفید فرمائے۔

والسلام علی خیر الانام

محمد عبد المعید خان

پروفیسر و صدر شعبۂ عربی

جامعہ عثمانیہ و ناظم دائرۃ المعارف العثمانیہ حیدر آباد دکن۔

۱۰/ شوال ۱۳۸۷ھ / ۱۱ جنوری ۱۹۶۸ء

# ترجمہ التماس

میرے والد مرحوم مولانا عبدالغفور خان نامی اس ذخیرہ آخرت کو بہت عزیز رکھتے اور اس کی بڑی حفاظت فرماتے اور اس کو اس قدر چھپاتے تھے کہ اپنی زندگی میں اس کو شائع کرنے سے منع فرماتے تھے۔ لیکن والد مرحوم کی وفات کے بعد عامۃ المسلمین کی بھلائی کے لیے مناسب سمجھا گیا کہ اس کو شائع کیا جائے۔ اور خاص طور پر جب میری والدہ مرحومہ سیدہ عظیم النساء کا 15 فروری 1965ء کو اچانک قلب کی بیماری سے انتقال ہو گیا اور اسی روز میرے نوجوان بھتیجے محمد عبدالمتین خاں کی اپنی دادی کے غم میں نامعلوم حالات میں باولی میں غرق ہو کر موت واقع ہو گئی تو ان کی ارواح طیبہ کے ایصال ثواب کے لیے اس ''اوائل الخیرات'' کی اشاعت کو ضروری سمجھا۔ پس قارئین کرام سے امید کی جاتی ہے کہ وہ اس درود و سلام کو پڑھ کر نبی کریم ﷺ کو اور سب شہداء و صالحین اور ان مرحومین کی ارواح طیبہ کو ایصال ثواب فرمائیں گے اور ان کی مغفرت اور ہم سب مومنین و مومنات کی مغفرت اور حسن عاقبت کے لیے دعا فرمائیں گے۔

اللہ تعالیٰ آپ کو دنیا و آخرت میں اس کا بہترین صلہ عطا فرمائیں۔

محمد عبدالمعید خان

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

# مقدمہ از مصنف

میں بچپن سے حضرت نبی کریم ﷺ پر کثرت سے درود وسلام پڑھا کرتا تھا اور خواب میں دیکھنے کا بہت مشتاق تھا۔ لیکن سالہا سال تک میں نے آنحضرت ﷺ کو نہیں دیکھا اور مجھے آنحضرت ﷺ سے بے حد محبت تھی۔ لہٰذا دیکھنے کا شوق دن رات بڑھتا ہی گیا۔ یہاں تک کہ میں نے مختلف اصحاب رضی اللہ عنہم کی درود پر لکھی ہوئی کتابوں کا مطالعہ شروع کیا اور درود شریف کے وہ صیغے جو مجھے زیادہ پسند تھے مدت دراز تک ان کو پڑھتا رہا۔ ایک دن نبی اکرم ﷺ نے مجھے دیدار سے سرفراز فرمایا اور میں نے خواب میں دیکھنے کی سعادت حاصل کی۔ لیکن مختلف صورتوں اور عجیب عجیب طریقوں سے دیکھا۔ حتیٰ کہ ان صورتوں کو جن کو خواب میں دیکھا تھا ان کی تعبیر سے عاجز آ گیا۔ حالانکہ میں دکن میں فن تعبیر میں کافی مشہور تھا۔ اس کے بعد نبی اکرم ﷺ کو خواب و بیداری اور مراقبہ میں دیکھنے لگا۔ لیکن میں اس کی تاویل نہ کر سکا۔ جب میں نے آنحضرت ﷺ کو بیداری میں دیکھا تو پھر مجھے گمان ہونے لگا کہ یہ میرا وہم وخیال ہے۔ کیونکہ میں ہمیشہ نبی ﷺ کی صورت مبارکہ کا تصور کیا کرتا تھا۔ ہر گھڑی اور ہر حالت میں خواہ باطہارت رہوں یا بے طہارت نبی ﷺ کا تصور حاضر رہتا تھا۔ انتہا یہ کہ مجھے اس تصور میں ایک لذت آنے لگی اور یہ ایسی لذت تھی کہ دنیا کی کوئی دوسری لذت اس کے مقابل نہ آ سکتی تھی۔ پھر مجھے حضور ﷺ نے شرف تکلم سے بھی سرفراز فرمایا۔ لیکن میں یہ نہیں کہہ سکتا کہ یہ مخاطبت خواب میں ہوتی تھی یا بیداری میں۔ ایسی حالت مجھ پر دس سال تک طاری رہی اور مجھے اس تصور کی

تصدیق و تکذیب میں برابر تامل ہوتا رہا۔ کبھی میں اس کی تصدیق کرتا اور کبھی تکذیب۔ پھر اللہ تعالیٰ نے میری رہنمائی فرمائی۔

میں اسی تذبذب کی حالت میں تھا کہ ایک روز نبی ﷺ کو خواب میں دیکھا کہ آپ کے ساتھ ایک بزرگ بارونق و پر عظمت سیدہ بھی تھیں۔ میں اپنی نظریں نیچے کیے ہوئے تھا۔ اس گمان سے کہ شاید یہ پر عظمت محترمہ ازواج مطہرات میں سے ہیں۔ اس وقت نبی اکرم ﷺ نے میری طرف بڑی محبت سے دیکھا اور مسکراتے ہوئے فرمایا کہ تمہاری ماں "عائشہ" کو سلام کرو۔ میں نے بڑی خوشی سے اپنے سر کو آپ ﷺ کے قدموں پر رکھا اور خواب سے بیدار ہو گیا۔ اللہ تعالیٰ کی حمد و ثنا کی، اس فضل و نعمت اور حضور اکرم ﷺ کی شفقت پر مجھے خوب رونا آ گیا اور پشیماں ہوا کہ ناحق نے نبی اکرم ﷺ پر درود و سلام کی کثرت کو کم کر دیا حالانکہ اس سے قبل شب و روز بکثرت درود شریف پڑھا کرتا تھا۔ اس واقعہ کے بعد میں نے پھر درود کی کثرت حسب سابق ہر فرض نماز کے بعد شروع کر دی اور پہلے سے بھی زیادہ پڑھنے لگا۔ پھر ایک دن کیا دیکھتا ہوں کہ آنحضرت ﷺ حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رضی اللہ عنہ کے ساتھ تشریف فرما ہیں اور بعض اہل بیت بھی ساتھ ہیں۔ مجھے ایسا معلوم ہوا کہ نبی اکرم ﷺ میرے گھر تشریف فرما ہیں اور حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رضی اللہ عنہ سے مخاطب ہو کر میرے متعلق یہ فرما رہے ہیں کہ:

"میں اس بچے کے درود کے صیغے بہت پسند کرتا ہوں"۔

حضرت غوث اعظم رضی اللہ عنہ نے اس صیغے کی نسبت مجھ سے دریافت فرمایا میں نے عرض کیا کہ وہ یہ ہے:

بِاَبِیْ اَنْتَ وَاُمِّیْ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْكَ يَا نَبِیَّ الْاُمِّیْ

حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ میں بھی تمہاری طرح پڑھتا ہوں کہہ کر خود انہوں نے بھی پڑھا اور وجد کرنے لگے۔ اس کے بعد نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مجھ سے فرمایا تم پڑھو۔ میں نے بھی اس درود شریف کو پڑھا۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا پھر پڑھو۔ میں نے پھر پڑھا۔ پھر ارشاد مبارک ہوا دوبارہ پڑھو، پھر میں نے اس کو کئی مرتبہ حالت سرور میں پڑھا۔ اس کے بعد حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے میرے بازو کو پکڑ کر اپنے قریب کھینچا اور بڑے لطف و کرم کے ساتھ مجھے ایسے ملاحظہ فرمایا جیسا کہ کوئی اپنے بچے کو دیکھا کرتا ہے۔ پھر مجھ سے دریافت فرمایا کہ تم نے اس درود کے الفاظ کہاں سے حاصل کیے؟ میں نے عرض کیا یا رسول اللہ! صلی اللہ علیک وسلم میں نے ان الفاظ کو صحابہ کی روایت کی ہوئی حدیثوں میں پایا ہے۔ پھر نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے دعا فرمائی میرے لیے اور ان سب کے لیے جو اس درود کو پڑھیں اور ان سب کی شفاعت کا وعدہ فرمایا اور یہ درود اللہ کے پاس مقبول ہوگا۔ میں فرط مسرت سے رونے لگا اور آپ کے پائے مبارک کو بوسے دینے لگا۔ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنی ردائے مبارک سے میرے آنسو پونچھے اور فرمایا بچے کیوں روتا ہے؟ پھر شیخ عبدالقادر جیلانی رضی اللہ عنہ سے مخاطب ہو کر ارشاد فرمایا میرے بچے اے عبدالقادر! اس لڑکے کو میں اپنی راست نگرانی میں تربیت دوں گا۔ حضرت شیخ جیلانی نے فرمایا مرحبا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم۔ حضرت جیلانی رضی اللہ عنہ طریقہ بیعت میں میرے مرشد ہیں کیونکہ میں نے طریقہ قادریہ میں حضرت شاہ فضل الرحمٰن مراد آبادی قدس سرہ کے ہاتھ پر بیعت کی تھی۔

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پھر میری طرف متوجہ ہوئے اور ارشاد فرمایا کہ اے بچے میں تجھے اپنے خاص طریقہ پر چلاؤں گا۔ میں نے عرض کیا۔ میری جان آپ پر قربان یا رسول اللہ! آپ نے فرمایا ''مجھ پر درود و سلام کی ایک کتاب تم لکھو اور اس کا نام

''اوائل الخیرات'' رکھو جو سات حزب پر مشتمل ہو جیسے کہ جزولی نے ''دلائل الخیرات'' لکھی ہے''۔ میں نے عرض کیا یارسول اللہ! صلی اللہ علیک وسلم میں تو اس کار عظیم کا اہل نہیں ہوں۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: لکھو اللہ تعالیٰ روح القدس کے ذریعے تمہاری مدد فرمائے گا اور تمہاری یہ کتاب اللہ کے اور میرے نزدیک مقبول ہوگی۔ میں نے عرض کیا مرحبا یارسول اللہ! اور اس کتاب کو بہ تعمیل حکم نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم لکھا۔ اس کتاب کو قرآنی آیت لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ الخ سے ابتدا کرنے کی سعادت حاصل کی۔ پہلا دوسرا تیسرا اسی طرح سات احزاب لکھے اور ان میں سے بعض کو خواب میں بعض کو مراقبہ میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے حضور میں پڑھا۔ پھر خواب میں اور مراقبہ سے بیدار ہو کر اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا شکر ادا کیا کہ مجھ پر یہ فضل وکرم فرمایا گیا۔

میری اس کتاب کے سات حصے ہیں۔ اس کی ابتداء جمعہ کے مبارک دن سے کی ہے۔ کیونکہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مجھے اس کتاب کے لکھنے کا اسی دن حکم فرمایا تھا۔ اس کی اجازت کا طریقہ یہ ہوگا کہ صاحب کتاب کے آگے اگر وہ زندہ ہے تو یہ احزاب یکے بعد دیگے پڑھے جائیں اور وہ سنے اور اس کی صحت کرتا جائے۔ اگر وہ زندہ نہ رہے تو سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ اخلاص بارہ مرتبہ اور اس درود کو گیارہ مرتبہ پڑھے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى رُوْحِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ سَيِّدِ الْاَرْوَاحِ وَآلِهٖ

اور اس کا ایصال ثواب حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، آپ کے اہل بیت وصحابہ، اولیاء امت، صاحب کتاب اور جمیع امت کو کردے۔

اس کے بعض صیغوں کو پڑھنے کے اشارات اور بعض میں مراقبات ہیں۔ اس کا پڑھنے والا اچھی طرح جان لے اور سمجھ لے کہ اس میں بڑے اسرار پوشیدہ ہیں اور یہ سب وہ ہیں جن کو نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے حضور میں پڑھ کر راست اجازت حاصل کی ہے۔ یہ

جان لو، اے میرے بچو، میرے دوستو، اے میرے اہل طریقت اور اے ہر وہ مومن جو حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم پر کامل ایمان رکھتا ہے کہ درود، تلاوت قرآن کے بعد سب سے زیادہ افضل ذکر ہے اللہ کے پاس بھی اور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے نزدیک بھی اور اس کو خوب سن لو اور یاد رکھو کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم بعد وفات بھی بہ قید حیات ہیں اور اپنے فیضان روحانیت سے سرفراز فرماتے رہتے ہیں اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی رؤیت حاصل نہیں ہوتی بجز کثرت درود وسلام کے جس کو ہمیشہ اور ہر وقت جاری رکھنا چاہیے اور جس نے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو خواب میں دیکھا ان شاء اللہ تعالیٰ بیداری میں بھی ضرور دیکھے گا۔ جیسا کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد مبارک ہے۔

مَنْ رَّاٰنِیْ فِی الْمَنَامِ فَسَیَرَانِیْ فِی الْیَقْظَةِ

(جس نے خواب میں مجھے دیکھا وہ مجھے بیداری میں بھی دیکھے گا)

پس اس سعادت کے حاصل کرنے میں سبقت کرو تاکہ دنیا و آخرت کی بھلائی حاصل ہو کیونکہ ہماری بقا اس عالم میں دوامی نہیں ہے۔ ہمارے مردے اور ان کی روحیں ایصال ثواب کی محتاج ہیں کیونکہ اب وہ عمل سے منقطع ہو چکے ہیں۔ میں نے ایک دوسری کتاب میں مردوں کے ان احوال کا ذکر کیا ہے جن کو میں نے خواب میں دیکھا ہے اور اسی کتاب میں بعض وظیفے بھی بتائے ہیں جن سے ارواح کو عالم آخرت میں فوائد حاصل ہوتے ہیں اور اس کتاب میں ان کا بھی ذکر ہے جن کو ان وظائف سے فائدہ پہنچے۔ اس کتاب کا نام ''البرزخ'' یا ''ریحان الارواح'' رکھا ہے۔ یہ کتاب ارواح اور مردوں کی رفیق ہے جس میں میں نے بعض آیات، بعض سورتیں اور بعض نمازیں جمع کر دی ہیں جو عالم ارواح کے لیے مخصوص ہیں۔ جس کو عام فہم زبان میں لکھا ہے تاکہ لوگ مستفید ہوں۔ اے وہ لوگو! جو ایمان لائے! درود وسلام پڑھا کرو نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم پر اور ان کی آل پر۔ از طرف نامی درود وسلام گرامی۔

# اَلْحِزْبُ الْاَوَّلُ فِیْ یَوْمِ الْجُمُعَةِ

پہلا حزب بروز جمعہ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اللہ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو بہت ہی مہربان، ہمیشہ رحم فرمانے والا ہے۔

اِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ یُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِیِّ ؕ یٰٓاَیُّهَا

بیشک اللہ تعالٰی اور اس کے فرشتے درود بھیجتے ہیں اس نبی مکرم (صلی اللہ علیہ وسلم) پر اے

الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَیْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِیْمًا ○

ایمان والو! تم بھی آپ پر درود بھیجا کرو اور (بڑے ادب و محبت سے) سلام عرض کیا کرو۔

لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ عَزِیْزٌ

بیشک تشریف لایا ہے تمہارے پاس ایک برگزیدہ رسول تم میں سے گراں گزرتا ہے

عَلَیْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِیْصٌ عَلَیْكُمْ بِالْمُؤْمِنِیْنَ

اس پر تمہارا مشقت میں پڑنا بہت ہی خواہش مند ہے تمہاری بھلائی کا مومنوں کے ساتھ

رَءُوْفٌ رَّحِیْمٌ ○ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِیَ

بڑی مہربانی فرمانے والا، بہت رحم فرمانے والا ہے۔ (اے حبیب!) پھر اگر منہ موڑ لیں تو آپ فرما دیں کافی ہے مجھے

اللّٰهُ ۖ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ؕ عَلَیْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ

اللہ نہیں کوئی معبود بجز اس کے اسی پر میں نے بھروسا کیا ہے اور وہی

رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ○

عرش عظیم کا مالک ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی رُوْحِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ سَيِّدِ

اے اللہ! درود و سلام بھیج ہمارے سردار محمد ﷺ کی روح مبارک پر

الْاَرْوَاحِ وَاٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞

جو تمام روحوں کی سردار ہے اور آپ کی آل پر۔

(اِقْرَؤُوْا هٰذِهِ الصَّلٰوةَ ثَلَاثَ مَرَّاتٍ)

اس درود پاک کو تین مرتبہ پڑھیے!

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی قَلْبِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ سَيِّدِ

اے اللہ! درود و سلام بھیج ہمارے سردار محمد ﷺ کے قلب اطہر پر

الْقُلُوْبِ وَاٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞

جو تمام دلوں کا سردار ہے اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی عَيْنِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ سَيِّدِ

اے اللہ! درود و سلام بھیج ہمارے سردار محمد ﷺ کی چشم مبارک پر

الْعُيُوْنِ وَاٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی رَاْسِ

جو تمام آنکھوں کی سردار ہے اور آپ کی آل پر۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج

سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ سَيِّدِ الرُّؤُوْسِ وَاٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞

ہمارے سردار محمد ﷺ کے سرِ اقدس پر جو تمام سروں کا سردار ہے اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى نَفْسِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ سَيِّدِ

اے اللہ! درود و سلام بھیج ہمارے سردار محمد ﷺ کے نفس اطہر پر

النُّفُوْسِ وَاٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى وَجْهِ

جو تمام نفوس کا سردار ہے اور آپ کی آل پر۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج

سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ سَيِّدِ الْوُجُوْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞

ہمارے سردار محمد ﷺ کے چہرۂ انور پر جو تمام چہروں کا سردار ہے اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى خَدِّ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ سَيِّدِ

اے اللہ! درود و سلام بھیج ہمارے سردار محمد ﷺ کے رخسار مبارک پر

الْخُدُوْدِ وَاٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى جِسْمِ

جو تمام رخساروں کا سردار ہے اور آپ کی آل پر۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج

سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ سَيِّدِ الْجُسُوْمِ وَاٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞

ہمارے سردار محمد ﷺ کے جسم اطہر پر جو تمام جسموں کا سردار ہے اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى وُجُوْدِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ سَيِّدِ

اے اللہ! درود و سلام بھیج ہمارے سردار محمد ﷺ کے وجود اقدس پر

الْوُجُوْدِ وَاٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى قَبْرِ

جو تمام وجودوں کا سردار ہے اور آپ کی آل پر۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج

سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ سَيِّدِ الْقُبُوْرِ وَاٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞

ہمارے سردار محمد ﷺ کی قبر انور پر جو تمام قبروں کی سردار ہے اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ هُوَ سَيِّدُ وَلَدِ سَيِّدِنَا

اے اللہ! درود و سلام بھیج اس (پاکیزہ ہستی) پر جو ہمارے سردار

اٰدَمَ وَاٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ هُوَ

حضرت آدم کی اولاد کے سردار ہے اور آپ کی آل پر۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج اس (ذات اقدس) پر

نُوْرُ الْكُلِّ وَعَلٰۤى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

جو سب کے نور ہیں اور آپ کی آل پر۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج

مَنْ هُوَ سِرُّ الْكُلِّ وَعَلٰۤى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞ اَللّٰهُمَّ

اس (ذات گرامی) پر جو سب کے رازداں ہیں اور آپ کی آل پر۔ اے اللہ!

صَلِّ عَلٰى مَنْ هُوَ شَيْخُ الْكُلِّ وَعَلٰۤى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞

درود و سلام بھیج اس (پاکیزہ ہستی) پر جو سب کے شیخ ہیں اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ هُوَ رُوْحُ الْكُلِّ وَعَلٰۤى

اے اللہ! درود و سلام بھیج اس (ذات گرامی) پر جو سب کی روح ہیں اور

اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ هُوَ قَلْبُ

آپ کی آل پر۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج اس (ذات اقدس) پر جو

الْكُلِّ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ

سب کے دل ہیں اور آپ کی آل پر۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج

هُوَ مُرْشِدُ الْكُلِّ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ

اس (پاکیزہ ہستی) پر جو سب کے مرشد ہیں اور آپ کی آل پر۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج

عَلٰى مَنْ هُوَ سَيِّدُ الْكُلِّ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞

اس (ذات گرامی) پر جو سب کے سردار ہیں اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِ الْمَوْجُوْدِ وَعَلٰٓى

اے اللہ! درود و سلام بھیج اس (پاکیزہ ہستی) پر جو ہر موجود کے سردار ہیں اور

اٰلِهٖ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِ الْمَعْدُوْمِ

آپ کی آل پر۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج اس (ذات اقدس) پر جو ہر نیست

وَسَيِّدِ الْمَوْجُوْدِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ ۞

وہست کے سردار ہیں اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِ الْكَوْنَيْنِ وَعَلٰٓى

اے اللہ! درود و سلام بھیج اس (مقدس ذات) پر جو دنیا و آخرت کے سردار ہیں اور

اٰلِهٖ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِ الدَّارَيْنِ

آپ کی آل پر۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج اس (ذات گرامی) پر جو دارِ دنیا اور دارِ آخرت کے سردار ہیں

وَعَلٰۤى اٰلِهٖ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِ الثَّقَلَيْنِ

اور آپ کی آل پر۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج اس (ذات اقدس) پر جو جن و انس کے سردار ہیں

وَعَلٰۤى اٰلِهٖ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِ الْحَرَمَيْنِ

اور آپ کی آل پر۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج اس (مقدس ذات) پر جو حرم مکہ اور حرم مدینہ کے سردار ہیں

وَعَلٰۤى اٰلِهٖ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى جَدِّ الْحَسَنِ

اور آپ کی آل پر۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج اس (پاکیزہ ہستی) پر جو امام حسن

وَالْحُسَيْنِ وَعَلٰۤى اٰلِهٖ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا

اور امام حسین کے نانا ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج ہمارے سردار

مُحَمَّدٍ سَيِّدِ الْمُرْسَلِيْنَ وَعَلٰۤى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞

محمد ﷺ پر جو سارے رسولوں کے سردار ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ سَيِّدِ

اے اللہ! درود و سلام بھیج ہمارے سردار محمد ﷺ پر جو

الْاَوَّلِيْنَ وَعَلٰۤى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰۤى

تمام گزشتہ لوگوں کے سردار ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج

سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ سَيِّدِ الْاٰخِرِيْنَ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ

ہمارے سردار محمد ﷺ پر جو تمام آنے والوں کے سردار ہیں اور آپ کی آل

وَسَلِّمْ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِ الْكَامِلِيْنَ

پر بھی۔ اے اللہ! درود وسلام بھیج اس (مقدس ذات) پر جو تمام کاملین کے سردار ہیں

وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِ

اور آپ کی آل پر بھی۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج اس (پاکیزہ ہستی) پر

الطَّاهِرِيْنَ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ

جو تمام پاکیزہ لوگوں کے سردار ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج

عَلٰى سَيِّدِ السَّادَاتِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞ اَللّٰهُمَّ

اس (ذات اقدس) پر جو تمام سرداروں کے سردار ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔ اے اللہ!

صَلِّ عَلٰى سَيِّدِ الْكَائِنَاتِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞

درود وسلام بھیج اس (پاکیزہ ذات) پر جو پوری کائنات کے سردار ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِ الْعُلْوِيَّاتِ وَالسُّفْلِيَّاتِ وَعَلٰٓى

اے اللہ! درود و سلام بھیج اس (ذات گرامی) پر جو پست و بالا چیزوں کے سردار ہیں اور

اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِ اَهْلِ الْاَرْضِ

آپ کی آل پر بھی۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج اس (ذات) پر جو دنیا والوں

وَاَهْلِ السَّمٰوٰتِ وَعَلٰۤى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ

اور سارے آسمان والوں کے سردار ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج

عَلٰى صَاحِبِ الْمُعْجِزَاتِ وَعَلٰۤى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞

اس (ذات) پر جو معجزات والے ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى صَاحِبِ خَرْقِ الْعَادَاتِ

اے اللہ! درود و سلام بھیج اس (ذات) پر جو مافوق الفطرت کاموں والے ہیں

وَعَلٰۤى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى صَاحِبِ

اور آپ کی آل پر بھی۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج اس (ذات اقدس) پر

الْمُبَشَّرَاتِ وَعَلٰۤى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

جو خوشخبری دینے والے ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج

صَاحِبِ الْكَرَامَاتِ وَعَلٰۤى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞ اَللّٰهُمَّ

اس (ذات) پر جو بڑی کرامتوں والے ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔ اے اللہ!

صَلِّ عَلٰى صَاحِبِ الْبَيِّنَاتِ وَعَلٰۤى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞

درود و سلام بھیج اس (ذات اقدس) پر جو روشن دلیلوں والے ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى صَاحِبِ الْاٰيَاتِ وَعَلٰۤى اٰلِهٖ

اے اللہ! درود و سلام بھیج اس (پاکیزہ ہستی) پر جو کھلی نشانیوں والے ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔

وَسَلِّمْ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى صَاحِبِ الْجُوْدِ

اے اللہ! درود و سلام بھیج اس (ذات گرامی) پرجو بڑی بخششوں اور

وَالْعِنَايَاتِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ

عنایتوں والے ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج

عَلٰى صَاحِبِ الْيَقْظَةِ وَالْمَنَامَاتِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ

اس (مقدس ذات) پر جو بیداری اور نیند کے مالک ہیں اور آپ کی آل

وَسَلِّمْ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى صَاحِبِ الْمَوْتِ

پر بھی۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج اس (ذات اقدس) پر جو موت

وَالْحَيَاةِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

و حیات کے اختیار والے ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج

صَاحِبِ الرَّوْضَاتِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞ اَللّٰهُمَّ

اس (پاکیزہ ہستی) پر جو بہشتوں والے ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔ اے اللہ!

صَلِّ عَلٰى صَاحِبِ الْجَنَّاتِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞

درود و سلام بھیج اس (ذات) پر جو جنتوں والے ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى صَاحِبِ الْحَسَنَاتِ وَعَلٰٓى

اے اللہ! درود و سلام بھیج اس (ذات گرامی) پر جو بڑی نیکیوں والے ہیں اور

اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى صَاحِبِ الْخَيْرَاتِ

آپ کی آل پر بھی۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج اس (ذات اقدس) پر جو بڑی بھلائیوں والے ہیں

وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى صَاحِبِ

اور آپ کی آل پر بھی۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج اس (ذات) پر جو

الطَّاعَاتِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

بڑی فرماں برداریوں والے ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج

صَاحِبِ الْعِبَادَاتِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞ اَللّٰهُمَّ

اس (پاکیزہ ہستی) پر جو بڑی عبادتوں والے ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔ اے اللہ!

صَلِّ عَلٰى صَاحِبِ الرِّيَاضَاتِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞

درود و سلام بھیج اس (ذات اقدس) پر جو بڑی ریاضتوں والے ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى صَاحِبِ الْاٰبَاءِ وَالْاُمَّهَاتِ

اے اللہ! درود و سلام بھیج اس (ذات) پر جو عالی مرتبت باپوں اور ماؤں والے ہیں

وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى صَاحِبِ

اور آپ کی آل پر بھی۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج اس (مقدس ہستی) پر جو

الْجُدُوْدِ وَالْجَدَّاتِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞ اَللّٰهُمَّ

بلند مرتبت ددھیال اور ننھیال والے ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔ اے اللہ!

صَلِّ عَلٰى مَنْ لَّهٗ مَا فِي الْاَرْضِ وَمَا

درود و سلام بھیج اس (مقدس ذات) پر جن کے لیے وہ سب کچھ ہے جو زمین اور

فِي السَّمٰوَاتِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ

آسمانوں میں ہے اور آپ کی آل پر بھی۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج

عَلٰى مَنْ لَّهٗ كُلُّ بَدَاآتٍ وَّ كُلُّ غَايَاتٍ وَّعَلٰٓى

اس (ذات گرامی) پر جو باعث آغاز ہیں اور باعث انجام ہیں اور

اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ لَّهٗ كُلُّ

آپ کی آل پر بھی۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج اس (پاکیزہ ہستی) پر جن کے لیے تمام

الْمُغَيَّبَاتِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

غیب کی چیزیں ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج

مَنْ لَّهٗ فِيْ كُلِّ لَذَّةٍ لَّذَّاتٌ وَّعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞

اس (مقدس ذات) پر جن کے لیے ہر لذت میں کئی لذتیں ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ لَّهٗ فِيْ كُلِّ لَحْظَةٍ لَّحَظَاتٌ

اے اللہ! درود و سلام بھیج اس (ذات اقدس) پر جن کے لیے ہر لحظہ میں کئی لحظے ہیں

وَّعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ لَّهٗ فِيْ

اور آپ کی آل پر بھی۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج اس (پاکیزہ ہستی) پر جن کے لیے

كُلِّ لَمْحَةٍ لَّمْحَاتٌ وَّعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞ اَللّٰهُمَّ

ہر لمحہ میں کئی لمحے ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔ اے اللہ!

صَلِّ عَلٰى مَنْ لَّهٗ فِيْ كُلِّ وَقْعَةٍ وَّاقِعَاتٌ وَّعَلٰٓى

درود و سلام بھیج اس (مقدس ذات) پر جن کے لیے ہر واقعہ میں کئی واقعات ہیں اور

اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ لَّهٗ فِيْ كُلِّ

آپ کی آل پر بھی۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج اس (ذات گرامی) پر جن کے لیے ہر

سَاعَةٍ سَاعَاتٌ وَّعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ

ساعت میں کئی ساعتیں ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج

عَلٰى مَنْ لَّهٗ فِيْ كُلِّ سِرٍّ سَرَايَاتٌ وَّعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞

اس (ذات مقدس) پر جن کے لیے ہر راز میں کئی راز ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ لَّهٗ فِيْ كُلِّ نَفَسٍ لَّذَّةُ

اے اللہ! درود و سلام بھیج اس (ذات اقدس) پر جن کے لیے ہر سانس میں

الْحَيَاةِ وَلَذَّةُ الْمَمَاتِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞

زندگی کی لذت اور موت کی بھی لذت ہے اور آپ کی آل پر بھی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ لَّهٗ فِيْ يَدِهٖ أَلْسِنَةٌ

اے اللہ! درود و سلام بھیج اس (پاکیزہ ہستی) پر جن کے دست مبارک میں

الْحَصَيَّاتِ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ

کنکریاں بھی زبان والی ہو گئیں تھیں اور آپ کی آل پر بھی۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج

عَلٰى مَنْ لَّهٗ فِيْ جِسْمِهٖ رَيْحَانُ الرُّوْحِ

اس (ذات) پر جن کے جسم اطہر میں رحمتوں

وَالْفُتُوْحَاتِ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ

اور فتوحات کی مہک تھی اور آپ کی آل پر بھی۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج

عَلٰى مَنْ لَّهٗ فِيْ كَفِّهِ الْحَصَيَّاتُ كَمَا يَتَكَلَّمُ

اس (ذات اقدس) پر جن کے دست اقدس میں بے زبان کنکریاں بھی جانداروں کی طرح

ذُوالْحَيَاةِ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

بولنے لگی تھیں اور آپ کی آل پر بھی۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج

مَنْ لَّهٗ فِيْ شَوَاهِدِهٖ مُشَاهَدَاتٌ وَّعَلٰى اٰلِهٖ

اس (ذات اقدس) پر جن کے ہر مشاہدہ میں کئی مشاہدات ہیں اور آپ کی آل

وَسَلِّمْ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ لَّهٗ فِيْ كُلِّ نَظْرَةٍ

پر بھی۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج اس (پاکیزہ ہستی) پر جن کی ہر نظر میں

نَّظَرَاتٌ وَّعَلٰى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

کئی نکات نظر ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج

مَنْ لَّهٗ فِيْ كُلِّ لَمْحَةٍ لَّمْحَاتٌ وَّعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞

اس (ذات گرامی) پر جن کے ہر لمحہ میں کئی لمحات ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ لَّهٗ فِيْ كُلِّ سَاعَةٍ

اے اللہ! درود و سلام بھیج اس (مقدس ذات) پر جن کے لیے ہر ساعت میں

سَاعَاتٌ وَّعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

کئی ساعتیں ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج

مَنْ لَّهٗ فِيْ كُلِّ دَوْرَةٍ دَوْرَاتٌ وَّعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞

اس (ذات اقدس) پر جن کے ہر دور میں کئی دور ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ لَّهٗ فِيْ كُلِّ رِحْلَةٍ

اے اللہ! درود و سلام بھیج اس (پاکیزہ ہستی) پر جن کی ہر سیاحت میں

رِحْلَاتٌ وَّعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

کئی سیاحتیں ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج

مَنْ لَّهٗ فِيْ كُلِّ حَضْرَةٍ حَضْرَاتٌ وَّعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞

اس (ذات گرامی) پر جن کی ہر حضوری میں کئی حاضریاں ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ لَّهٗ فِيْ كُلِّ نَسَمَةٍ

اے اللہ! درود و سلام بھیج اس (مقدس ذات) پر جن کی ہر جان میں

نَّسَمَاتٌ وَّعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

کئی جانیں ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج

مَنْ لَّهٗ فِیْ كُلِّ سَابِقٍ سَبَقَاتٌ وَّعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞

اس (ذات اقدس) پر جن کی ہر سبقت میں کئی مسابقتیں ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ لَّهٗ فِیْ كُلِّ غَايَةٍ

اے اللہ! درود و سلام بھیج اس (پاکیزہ ہستی) پر جن کے ہر مقصد میں

غَايَاتٌ وَّعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

کئی مقاصد ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج

مَنْ لَّهٗ فِیْ كُلِّ نِهَايَةٍ نِّهَايَاتٌ وَّعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞

اس (مقدس ذات) پر جن کے ہر کمال میں کئی کمالات ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ لَّهٗ فِیْ كُلِّ مَسْلَكَةٍ

اے اللہ! درود و سلام بھیج اس (ذات گرامی) پر جن کے ہر مسلک میں

مَّسْلَكَاتٌ وَّعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

کئی مسلک ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج

مَنْ لَّهٗ فِیْ كُلِّ خَلْوَةٍ خَلَوَاتٌ وَّعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞

اس (ذات اقدس) پر جن کی ہر تنہائی میں کئی تنہائیاں ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ لَّهٗ فِيْ كُلِّ جَلْوَةٍ

اے اللہ! درود و سلام بھیج اس (ذات) پر جن کے ہر جلوہ میں

جَلَوَاتٌ وَّعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

کئی جلوے ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج

مَنْ لَّهٗ فِيْ كُلِّ سَعَادَةٍ سَعَادَاتٌ وَّعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۞

اس (ذات اقدس) پر جن کی ہر سعادت میں کئی سعادتیں ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَ بَارِكْ عَلَيْهِ مَنْ هُوَ

اے اللہ! درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما اس (پاکیزہ ہستی) پر جو

سَيِّدُ الْعَرَبِ وَ الْعَجَمِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ ۞

عرب اور عجم کے سردار ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَ بَارِكْ عَلَيْهِ مَنْ هُوَ

اے اللہ! درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما اس (ذات گرامی) پر جو

اَفْصَحُ الْعَرَبِ وَ الْعَجَمِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ ۞

عرب اور عجم میں زیادہ فصیح البیان ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَ بَارِكْ عَلَيْهِ مَنْ هُوَ

اے اللہ! درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما اس (ذات اقدس) پر جو

اَلنَّبِيُّ الْاُمِّيُّ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ ۞ اَللّٰهُمَّ

نبی امی ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔ اے اللہ!

صَلِّ وَسَلِّمْ وَ بَارِكْ عَلَيْهِ مَنْ هُوَالنَّبِيُّ

درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما اس (مقدس ہستی) پر جو نبی

الْهَاشِمِيُّ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ

ہاشمی ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔ اے اللہ! درود

وَسَلِّمْ وَ بَارِكْ عَلَيْهِ مَنْ هُوَالنَّبِيُّ التِّهَامِيُّ

و سلام بھیج اور برکت نازل فرما اس (ذات گرامی) پر جو نبی تہامی ہیں

وَعَلٰٓى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ

اور آپ کی آل پر بھی۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما

عَلَيْهِ مَنْ هُوَالنَّبِيُّ الْمَكِّيُّ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ ۞

اس (ذات اقدس) پر جو نبی مکی ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَ بَارِكْ عَلَيْهِ مَنْ هُوَ

اے اللہ! درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما اس (پاکیزہ ہستی) پر جو

النَّبِيُّ الْقُرَيْشِيُّ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ ۞ اَللّٰهُمَّ

نبی قریشی ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔ اے اللہ!

صَلِّ وَسَلِّمْ وَ بَارِكْ عَلَيْهِ مَنْ هُوَ النَّبِيُّ

درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما اس (مقدس ذات) پر جو نبی

الْعَرَبِيُّ وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ

عربی ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔ اے اللہ! درود و

وَسَلِّمْ وَ بَارِكْ عَلَيْهِ مَنْ هُوَ النَّبِيُّ الْمَدَنِيُّ

سلام بھیج اور برکت نازل فرما اس (ذات اقدس) پر جو نبی مدنی ہیں

وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ

اور آپ کی آل پر بھی۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج

وَ بَارِكْ عَلَيْهِ مَنْ هُوَ اُنْزِلَ عَلَيْهِ الْقُرْاٰنُ

اور برکت نازل فرما اس (ذات گرامی) پر جن پر قرآن نازل ہوا

وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ

اور آپ کی آل پر بھی۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج

وَ بَارِكْ عَلَيْهِ مَنْ هُوَ قَارِئُ الْقُرْاٰنِ فِيْ

اور برکت نازل فرما اس (مقدس ہستی) پر جو رمضان میں (بکثرت) قرآن کی تلاوت کرنے والے

رَمَضَانَ وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ

تھے اور آپ کی آل پر بھی۔ اے اللہ! درود و

وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلَيْهِ مَنْ هُوَ عَلَّمَهُ الْبَيَانَ

سلام بھیج اور برکت نازل فرمااس (ذات اقدس) پر جن کو آپ نے بیان سکھایا

وَعَلٰٓى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ

اور آپ کی آل پر بھی۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج

وَبَارِكْ عَلَيْهِ مَنْ هُوَ شَرَحَ صَدْرِهٖ مَوْضِعَ

اور برکت نازل فرمااس (ذات گرامی) پر جن کے سینہ مبارک کو آپ نے

الْاِتْقَانِ وَالْاِيْمَانِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ ۞

ایمان اور یقین کا محل بنا کر کھول دیا اور آپ کی آل پر بھی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلَيْهِ مَنْ هُوَ

اے اللہ! درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما اس (مقدس ہستی) پر جن کے

فِيْ قَلْبِهٖ تَجَلِّيَاتُ الطُّوْرِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ ۞

قلب مبارک میں طور کی تجلیات ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلَيْهِ مَنْ هُوَ

اے اللہ! درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما اس (پاکیزہ ہستی) پر جن کے

فِيْ فُؤَادِهٖ اَقْمَارُ النُّوْرِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ ۞

قلب مبارک میں نور کے چاند ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَ بَارِكْ عَلَيْهِ مَنْ هُوَ

اے اللہ! درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما اس (ذات) پر جن کا ذکر

فِي الْكِتٰبِ الْمَسْطُوْرِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ ۞

کتاب مسطور میں ہے اور آپ کی آل پر بھی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَ بَارِكْ عَلَيْهِ مَنْ هُوَ

اے اللہ! درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما اس (مقدس ذات) پر جو

فِي الْمُصْحَفِ الْمَنْشُوْرِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ ۞

کتاب منشور میں ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَ بَارِكْ عَلٰى مَنْ هُوَ فِي

اے اللہ! درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما اس (مقدس ذات) پر جو

النَّاظِرِ وَالْمَنْظُوْرِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ ۞

ناظر (دیکھنے والا) اور منظور (جس کو دیکھا جارہا ہو) میں ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَ بَارِكْ عَلٰى مَنْ هُوَ فِي

اے اللہ! درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما اس (مقدس ہستی) پر جو

الشَّاهِدِ وَالْمَشْهُوْدِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ ۞

شاہد (دیکھنے والا) اور مشہود (جس کو دیکھا جارہا ہو) دونوں میں ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مَنْ هُوَ فِي

اے اللہ! درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما اس (ذات گرامی) پر جو

الْقَلْبِ وَالْقَالَبِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ ۞

دل اور جسد دونوں میں ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مَنْ هُوَ فِي

اے اللہ! درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما اس (پاکیزہ ہستی) پر جو

الْعَيْنِ وَالْعَآئِنِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ ۞

آنکھ اور دیکھنے والے دونوں میں ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مَنْ هُوَ فِي

اے اللہ! درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما اس (مقدس ہستی) پر جو

الْمَطْلُوْبِ وَالطَّالِبِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ ۞

طالب اور مطلوب دونوں میں ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مَنْ هُوَ فِي

اے اللہ! درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما اس (ذات) پر جو

الظَّاهِرِ وَالْبَاطِنِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ ۞

ظاہر اور باطن دونوں میں ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مَنْ هُوَ فِي

اے اللہ! درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما اس (ذات اقدس) پر جو

الْمَشَارِقِ وَالْمَغَارِبِ وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ ۞

مشارق اور مغارب دونوں میں ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مَنْ هُوَ

اے اللہ! درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما اس (ذات گرامی) پر جو

سَيِّدُ الْوَرٰى وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ ۞ اَللّٰهُمَّ

تمام مخلوقات کے سردار ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔ اے اللہ!

صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مَنْ هُوَ الْمُجْتَبٰى

درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما اس (مقدس ذات) پر جو (تمام مخلوقات میں) برگزیدہ ہیں

وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ

اور آپ کی آل پر بھی۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج

وَبَارِكْ عَلٰى مَنْ هُوَ الْمُصْطَفٰى وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ ۞

اور برکت نازل فرما اس (پاکیزہ ہستی) پر جو (تمام مخلوقات میں) چنے ہوئے ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مَنْ هُوَ

اے اللہ! درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما اس (ذات) پر جو

الْمُرْتَضٰى وَعَلٰٓى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ

(تمام مخلوقات میں) پسندیدہ ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔ اے اللہ! درود

وَسَلِّمْ وَ بَارِكْ عَلٰى مَنْ هُوَ فِيْ كُلِّ شَيْءٍ

و سلام بھیج اور برکت نازل فرما اس (ذات اقدس) پر جو ہر شے میں

مُّسْتَتِرٌ وَّعَلٰٓى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ

پوشیدہ ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔ اے اللہ! درود

وَسَلِّمْ وَ بَارِكْ عَلٰى مَنْ هُوَ فِيْ كُلِّ شَيْءٍ

و سلام بھیج اور برکت نازل فرما اس (مقدس ذات) پر جو ہر شے میں

مُّسْتَمِرٌّ وَّعَلٰٓى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ

جاری و ساری ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔ اے اللہ! درود

وَسَلِّمْ وَ بَارِكْ عَلٰى مَنْ هُوَ فِيْ كُلِّ شَيْءٍ

و سلام بھیج اور برکت نازل فرما اس (پاکیزہ ہستی) پر جو ہر شے میں

مَّوْجُوْدٌ وَّعَلٰٓى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ

موجود ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔ اے اللہ! درود

وَسَلِّمْ وَ بَارِكْ عَلٰى مَنْ هُوَ فِيْ كُلِّ شَيْءٍ

و سلام بھیج اور برکت نازل فرما اس (ہستی) پر جو ہر شے میں

مَّشْهُوْدٌ وَّعَلٰٓى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ

مشہود ہیں اور آپ کی آل پر بھی۔ اے اللہ! درود

وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مَنْ هُوَ نُوْرُ الذَّاتِ

و سلام بھیج اور برکت نازل فرما اس (ذات) پر جو ہر موجود میں اثر کرنے والا

السَّارِيْ فِي الْوُجُوْدِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ ۞

جاری و ساری ذات باری کا نور ہے اور آپ کی آل پر بھی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مَنْ هُوَ

اے اللہ! درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما اس (ذات اقدس) پر جو

سِرُّ الذَّاتِ الطَّارِيْ فِي الْمَوْجُوْدِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ

ذات الٰہی کا راز ہیں اور جو ہر موجود پر طاری ہیں اور آپ کی آل پر

كَذٰلِكَ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى

بھی۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما

مَنْ هُوَ الَّذِيْ اِسْمُهٗ اَحْمَدُ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ ۞

اس (ذات گرامی) پر جن کا اسم مبارک احمد ہے اور آپ کی آل پر بھی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مَنْ هُوَ

اے اللہ! درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما اس (ذات اقدس) پر

الَّذِىْ اِسْمُهٗ مُحَمَّدٌ وَّعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ ۞

جن کا اسم مبارک محمد ہے اور آپ کی آل پر بھی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مَنْ هُوَ

اے اللہ! درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما اس (پاک ہستی) پر

الَّذِىْ اِسْمُهٗ مَحْمُوْدٌ وَّعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ ۞

جن کا اسم مبارک محمود ہے اور آپ کی آل پر بھی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مَنْ هُوَ

اے اللہ! درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما اس (مقدس ذات) پر

الَّذِىْ اِسْمُهٗ طٰهٰ وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ ۞

جن کا اسم مبارک طٰہٰ ہے اور آپ کی آل پر بھی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مَنْ هُوَ

اے اللہ! درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما اس (ذات) پر

الَّذِىْ اِسْمُهٗ يٰسٓ وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ ۞

جن کا اسم مبارک یٰسین ہے اور آپ کی آل پر بھی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ ○

اے اللہ! درود بھیج ہمارے سردار محمد (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) پر اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا اَحْمَدَ وَّاٰلِهٖ ○

اے اللہ! درود بھیج ہمارے سردار احمد پر اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا سَيِّدٍ وَّاٰلِهٖ ○

اے اللہ! درود بھیج کائنات کے سردار پر اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مَحْمُوْدٍ وَّاٰلِهٖ ○

اے اللہ! درود بھیج ان پر جن کی آپ نے تعریف کی اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا حَامِدٍ وَّاٰلِهٖ ○

اے اللہ! درود بھیج ان پر جنہوں نے آپ کی تعریف کی اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى نُوْرِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ ○

اے اللہ! درود بھیج ہمارے سردار محمد (ﷺ) کے نور پر اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى ظُهُوْرِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ ○

اے اللہ! درود بھیج ہمارے سردار محمد (ﷺ) کے ظہور پر اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى رُوْحِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ ○

اے اللہ! درود بھیج ہمارے سردار محمد ﷺ کی روح مبارک پر اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى جِسْمِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ ○

اے اللہ! درود بھیج ہمارے سردار محمد ﷺ کے جسم اطہر پر اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى رَأْسِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ ○

اے اللہ! درود بھیج ہمارے سردار محمد ﷺ کے سر مبارک پر اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى عَيْنِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ ○

اے اللہ! درود بھیج ہمارے سردار محمد ﷺ کی چشم مبارک پر اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى وَجْهِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ ○

اے اللہ! درود بھیج ہمارے سردار محمد ﷺ کے چہرۂ انور پر اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى قَلْبِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ ○

اے اللہ! درود بھیج ہمارے سردار محمد ﷺ کے قلب مبارک پر اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى خَدِّ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ ○

اے اللہ! درود بھیج ہمارے سردار محمد ﷺ کے رخسار پرنور پر اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى قَدِّ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ ○

اے اللہ! درود بھیج ہمارے سردار محمد ﷺ کی قامت مبارک پر اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى صَدْرِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ ○

اے اللہ! درود بھیج ہمارے سردار محمد ﷺ کے سینۂ گنجینہ پر اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى خَلْقِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ ○

اے اللہ! درود بھیج ہمارے سردار محمد ﷺ کی ہستی مبارک پر اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى خُلُقِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ ○

اے اللہ! درود بھیج ہمارے سردار محمد ﷺ کے اخلاق عالیہ پر اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى عِلْمِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ ○

اے اللہ! درود بھیج ہمارے سردار محمد ﷺ کے علم (اکمل) پر اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى حِلْمِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ ○

اے اللہ! درود بھیج ہمارے سردار محمد ﷺ کے حلم مبارک پر اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى حُبِّ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ ○

اے اللہ! درود بھیج ہمارے سردار محمد ﷺ کی محبت پر اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى عِشْقِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ ○

اے اللہ! درود بھیج ہمارے سردار محمد ﷺ کے عشق مبارک پر اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى عِزِّ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ ○

اے اللہ! درود بھیج ہمارے سردار محمد ﷺ کے اعزاز پر اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى فَضْلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ ○

اے اللہ! درود بھیج ہمارے سردار محمد ﷺ کے فضل رسا پر اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى لُطْفِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ ○

اے اللہ! درود بھیج ہمارے سردار محمد ﷺ کے لطف بے پایاں پر اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى كَرَمِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ ○

اے اللہ! درود بھیج ہمارے سردار محمد ﷺ کے کرم بے کراں پر اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى جُوْدِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ ○

اے اللہ! درود بھیج ہمارے سردار محمد ﷺ کے جود و سخا پر اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى رَحْمِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ ○

اے اللہ! درود بھیج ہمارے سردار محمد ﷺ کی رحمت عالیہ پر اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى عَفْوِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ ○

اے اللہ! درود بھیج ہمارے سردار محمد ﷺ کے عفو بے حساب پر اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى خَالِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ ○

اے اللہ! درود بھیج ہمارے سردار محمد ﷺ کے خال پُر جمال پر اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى بَالِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ ○

اے اللہ! درود بھیج ہمارے سردار محمد ﷺ کے دل روشن پر اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى حَالِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ ○

اے اللہ! درود بھیج ہمارے سردار محمد ﷺ کے حال با کمال پر اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى ذَاتِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ ○

اے اللہ! درود بھیج ہمارے سردار محمد ﷺ کی ذات بابرکات پر اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى صِفَاتِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ ○

اے اللہ! درود بھیج ہمارے سردار محمد ﷺ کی صفات بابرکات پر اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَمْعِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ ○

اے اللہ! درود بھیج ہمارے سردار محمد ﷺ کی سماعت عالیہ پر اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰٓى اُذُنِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ ○

اے اللہ! درود بھیج ہمارے سردار محمد ﷺ کے گوش مبارک پر اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى بَصَرِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ ○

اے اللہ! درود بھیج ہمارے سردار محمد ﷺ کی نظر با اثر پر اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى نَفَسِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ ○

اے اللہ! درود بھیج ہمارے سردار محمد ﷺ کے نفس جاں فزا پر اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سِرِّ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ ○

اے اللہ! درود بھیج ہمارے سردار محمد ﷺ کے سرِّ مبارک پر اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مِيْمِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ ○

اے اللہ! درود بھیج ہمارے سردار محمد ﷺ کی میم پر اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى حَآءِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ ○

اے اللہ! درود بھیج ہمارے سردار محمد ﷺ کی حا پر اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مِيْمِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ ○

اے اللہ! درود بھیج ہمارے سردار محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی میم پر اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى دَالِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ ○

اے اللہ! درود بھیج ہمارے سردار محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی دال پر اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى عَدَدِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ ○

اے اللہ! درود بھیج ہمارے سردار محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے عدد پر اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى حُرُوْفِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ ○

اے اللہ! درود بھیج ہمارے سردار محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے حروف پر اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى زَوْجِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ ○

اے اللہ! درود بھیج ہمارے سردار محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ازواج مطہرات پر اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى فَرْدِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ ○

اے اللہ! درود بھیج ہمارے سردار محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خاص ذات مبارک پر اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى بَسْطِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ ○

اے اللہ! درود بھیج ہمارے سردار محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی روحانی وسعت [1] پر اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى قَبْضِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ ○

اے اللہ! درود بھیج ہمارے سردار محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی گرفت [2] پر اور آپ کی آل پر۔

1 روحانی کشادگی 2 روحانی

الْقِيٰمَةِ وَصَلِّ ○ اَللّٰهُمَّ سَلِّمْ عَلٰى مَنْ لَّهٗ

اور درود بھیج۔ اے اللہ! سلام بھیج ان پر جو

فِيْ حَدِّ صِفَاتِكَ اَحَدِيَّتُهٗ وَبَارِكْ عَلَيْهِ اِلٰى

آپ کی صفات کی معرفت کی وجہ سے (مرتبہ) احدیت والے ہیں اور برکت نازل فرما

يَوْمِ الْقِيٰمَةِ وَصَلِّ ○ اَللّٰهُمَّ سَلِّمْ عَلٰى

قیامت تک اور درود بھیج۔ اے اللہ! سلام بھیج

مَنْ لَّهٗ فِيْ تَقَرُّبِكَ قُرْبَةٌ لَّيْسَتْ لِغَيْرِهٖ فَبَارِكْ

ان پر جن کو آپ کے تقرب میں قربت کا ایسا درجہ ملا جو ان کے سوا کسی کو میسر نہ ہوا اور برکت نازل فرما

عَلَيْهِ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ وَصَلِّ ○ اَللّٰهُمَّ

ان پر قیامت تک اور درود بھیج۔ اے اللہ!

سَلِّمْ عَلٰى مَنْ لَّهٗ فِيْ حُسْنِكَ وَجَمَالِكَ صُوْرَةٌ

سلام بھیج ان پر جن کو آپ کے حسن و جمال کی ایسی صورت ملی

لَّيْسَتْ لِغَيْرِهٖ مِثْلُهَا صُوْرَةٌ وَّصَلِّ ○

جو ان کے سوا کسی کو میسر نہ ہوئی اور درود بھیج۔

اَللّٰهُمَّ سَلِّمْ عَلٰى مَنْ لَّهٗ فِيْ رُؤْيَتِكَ تَجَلِّيَةٌ

اے اللہ! سلام بھیج ان پر جن کو آپ کے دیدار سے ایسی تجلی ملی

لَّيْسَتْ لِغَيْرِهٖ مِثْلُهَا فَبَارِكْ عَلَيْهِ وَصَلِّ ○

جو ان کے سوا کسی کو میسر نہ ہوئی اور برکت نازل فرما اور درود بھیج۔

اَللّٰهُمَّ سَلِّمْ عَلٰى مَنْ لَّهٗ فِيْ تَجَلِّيَاتِكَ شَوْقٌ

اے اللہ! سلام بھیج ان پر جن کو آپ کی تجلیات کا ایسا کامل اشتیاق ملا۔

لَّيْسَ لِغَيْرِهٖ مِثْلُهٗ فَبَارِكْ عَلَيْهِ وَصَلِّ ○

جو ان کے سوا کسی کو میسر نہ ہوا اور برکت نازل فرما اور درود بھیج۔

اَللّٰهُمَّ سَلِّمْ عَلٰى مَنْ لَّهٗ فِيْ بِحَارِ اَنْوَارِكَ

اے اللہ! سلام بھیج ان پر جو آپ کے انوار کے سمندروں سے

غَرْقٌ لَّيْسَ لِغَيْرِهٖ مِثْلُهٗ فَبَارِكْ عَلَيْهِ

ایسے سیراب ہوئے کہ ویسی سیرابی کسی اور کو میسر نہ ہوئی اور برکت نازل فرما ان پر

وَصَلِّ ○ اَللّٰهُمَّ سَلِّمْ عَلٰى مَنْ لَّهٗ فِيْ خَيَالِكَ

اور درود بھیج۔ اے اللہ! سلام بھیج ان پر جو آپ کے تصور میں ہمیشہ

اِسْتِغْرَاقٌ فَبَارِكْ عَلَيْهِ مَا دَامَتِ السَّمٰوٰتُ

مستغرق رہے تو ان پر برکت نازل فرما جب تک زمین و آسمان قائم رہیں

وَالْاَرْضُ وَصَلِّ ○ اَللّٰهُمَّ سَلِّمْ عَلٰى مَنْ لَّهٗ فِيْ

اور درود بھیج۔ اے اللہ! سلام بھیج ان پر جن کو

حُبِّكَ مَحْبُوْبِيَّةٌ فَبَارِكْ عَلَيْهِ مَا دَامَتِ

آپ کی محبت میں محبوبیت حاصل ہوئی تو ان پر برکت نازل فرما جب تک

السَّمٰوَاتُ وَالْاَرْضُ وَصَلِّ ○ اَللّٰهُمَّ سَلِّمْ

زمین و آسمان قائم رہیں اور درود بھیج۔ اے اللہ! سلام بھیج

عَلٰى مَنْ لَّهٗ فِيْ مَحَبَّتِكَ مَعْشُوْقِيَّةٌ فَبَارِكْ

ان پر جو آپ کی محبت میں معشوقیت کے مقام پر فائز ہیں تو ان پر برکت

عَلَيْهِ مَا دَامَتِ السَّمٰوَاتُ وَالْاَرْضُ وَصَلِّ ○

نازل فرما جب تک زمین و آسمان قائم رہیں اور درود بھیج۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى مَنْ لَّهٗ فِيْكَ اَنْفَاسٌ

اے اللہ! درود و سلام بھیج ان پر جن کی ہر سانس آپ ہی کے لیے تھی

فَبَارِكْ عَلَيْهِ مَا دَامَتِ السَّمٰوَاتُ وَالْاَرْضُ ○

پس تو ان پر برکت نازل فرما جب تک زمین و آسمان قائم رہیں۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى مَنْ لَّهٗ فِيْ كُلِّ نَفَسٍ

اے اللہ! درود و سلام بھیج ان پر جن کی ہر سانس میں

حَيَاةٌ وَّمَوْتٌ فَبَارِكْ عَلَيْهِ مَا دَامَتِ الْحَيَاةُ

زندگی اور موت تھی پس تو ان پر برکت نازل فرما جب تک کہ زندگی

وَالْمَمَاتُ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى مَنْ لَّهٗ

اور موت باقی رہے۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج ان پر جن کی

فِيْ كُلِّ نَفَسٍ نَّسَمَاتُ حُبِّكَ فَبَارِكْ عَلَيْهِ مَا

ہر سانس میں آپ کی محبت کی لہریں تھیں تو ان پر برکت نازل فرما جب

دَامَتِ النُّفُوْسُ وَالنَّسَمَاتُ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ

تک کہ جان اور سانس قائم رہے۔ اے اللہ! درود

وَسَلِّمْ عَلٰى مَنْ لَّهٗ فِيْ كُلِّ ذِيْ رُوْحٍ رَّوْحَاتُ حُبِّكَ

و سلام بھیج ان پر جن کے لیے ہر جاندار میں آپ کی محبت کی فرحتیں ہیں

فَبَارِكْ عَلَيْهِ مَادَامَتِ الْاَرْوَاحُ فِي الْاَبْدَانِ ○

تو ان پر برکت نازل فرما جب تک جسموں میں روحیں باقی رہیں۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى مَنْ لَّهٗ فِيْ كُلِّ عَصْرٍ

اے اللہ! درود و سلام بھیج ان پر جن کی ہر زمانہ میں

شَأْنٌ فَبَارِكْ عَلَيْهِ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ

ایک شان ہے اور برکت نازل فرما ان پر۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج

عَلٰى مَنْ لَّهٗ فِيْ كُلِّ عَصْرٍ اَلْسِنَةٌ فَبَارِكْ عَلَيْهِ ○

ان پر جن کی زبان ہر زمانہ میں (رائج) ہے اور برکت نازل فرما ان پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى مَنْ لَّهٗ فِيْ كُلِّ يَوْمٍ

اے اللہ! درود و سلام بھیج ان پر جن کے لیے زبانیں ہر دن

وَّلَيْلَةٍ اَلْسِنَةٌ فَبَارِكْ عَلَيْهِ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ

اور ہر رات (جاری) ہیں پس برکت نازل فرما ان پر۔ اے اللہ! درود

وَسَلِّمْ عَلٰى مَنْ لَّهٗ فِيْ كُلِّ سَاعَةٍ سَاعَةٌ فَبَارِكْ

و سلام بھیج ان پر جن کے لیے ہر آن میں ایک آن ہے پس برکت نازل فرما

عَلَيْهِ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى مَنْ لَّهٗ فِيْ

ان پر۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج ان پر جو

كُلِّ حِيْنٍ حَيَاةٌ فَبَارِكْ عَلَيْهِ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ

ہر زمانہ میں زندہ ہیں پس برکت نازل فرما ان پر۔ اے اللہ! درود

وَسَلِّمْ عَلٰى مَنْ لَّهٗ فِيْ كُلِّ حِيْنٍ بَدَاْ أَةٌ فَبَارِكْ

و سلام بھیج ان پر جو ہر زمانہ میں آغاز ہے پس برکت نازل فرما

عَلَيْهِ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى مَنْ لَّهٗ فِيْ

ان پر۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج ان پر جن کا

كُلِّ زَمَانٍ نَّشْاَةٌ فَبَارِكْ عَلَيْهِ ○ اَللّٰهُمَّ

ہر زمانہ میں ایک خاص عروج ہے پس برکت نازل فرما ان پر۔ اے اللہ!

صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی مَنْ لَّہٗ فِيْ كُلِّ دَوْرٍ دَوْرَاتٌ

درود و سلام بھیج ان پر جن کے ہر دور میں کئی ادوار ہیں

فَبَارِكْ عَلَيْهِ ○ اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی مَنْ

پس برکت نازل فرما ان پر۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج ان پر جن کے

لَّہٗ فِيْ كُلِّ عَهْدٍ عُهُوْدٌ فَبَارِكْ عَلَيْهِ ○ اَللّٰھُمَّ

ہر زمانہ میں کئی زمانے ہیں پس برکت نازل فرما ان پر۔ اے اللہ!

صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی مَنْ لَّہٗ فِيْ كُلِّ حَدٍّ حُدُوْدٌ

درود و سلام بھیج ان پر جن کے ہر انداز میں کئی انداز ہیں

فَبَارِكْ عَلَيْهِ ○ اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی مَنْ

پس برکت نازل فرما ان پر۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج ان پر

لَّہٗ فِيْ كُلِّ ظِلٍّ ظِلٌّ مَّمْدُوْدٌ فَبَارِكْ عَلَيْهِ ○

جن کے ہر سائے میں ایک وسیع سایہ ہے پس برکت نازل فرما ان پر۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی مَنْ لَّہٗ فِي الْحَشْرِ

اے اللہ! درود و سلام بھیج ان پر جن کا (میدان) حشر میں

بَعْدَ النَّشْرِ مَقَامٌ مَّحْمُوْدٌ فَبَارِكْ عَلَيْهِ ○

نشر کے بعد مقام محمود مقرر ہے پس برکت نازل فرما ان پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى مَنْ لَّهٗ فِي الْقِيٰمَةِ حَوْضُ

اے اللہ! درود و سلام بھیج ان پر جن کے لیے قیامت میں حوض

الْكَوْثَرِ فَبَارِكْ عَلَيْهِ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ

کوثر ہے پس برکت نازل فرما ان پر۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج

عَلٰى مَنْ لَّهُ الْفَضْلُ عَلَى الْبَشَرِ فَبَارِكْ عَلَيْهِ ۞

ان پر جن کو تمام انسانوں پر فضیلت حاصل ہے پس برکت نازل فرما ان پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى مَنْ هُوَ اَفْضَلُ الْبَشَرِ

اے اللہ! درود و سلام بھیج ان پر جو افضل البشر ہیں

وَبَارِكْ عَلَيْهِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ

اور برکت نازل فرما آپ پر اور آپ کی آل پر۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج

عَلٰى مَنْ هُوَ سَيِّدُ الْبَشَرِ وَبَارِكْ عَلَيْهِ وَعَلٰٓى

ان پر جو سید البشر ہیں اور برکت نازل فرما آپ پر اور

اٰلِهٖ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى مَنْ هُوَ سَيِّدُ

آپ کی آل پر۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج ان پر جو تمام انسانوں کے

الْاِنْسِ وَبَارِكْ عَلَيْهِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ

سردار ہیں اور برکت نازل فرما آپ پر اور آپ کی آل پر۔ اے اللہ! درود

وَسَلِّمْ عَلٰی مَنْ هُوَ سَيِّدُ الْجِنِّ وَبَارِكْ عَلَيْهِ

و سلام بھیج ان پر جو تمام جنوں کے سردار ہیں اور برکت نازل فرما آپ پر

وَعَلٰٓی اٰلِهٖ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی مَنْ هُوَ

اور آپ کی آل پر۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج ان پر جو

سَيِّدُ الْخَلْقِ وَبَارِكْ عَلَيْهِ وَعَلٰٓی اٰلِهٖ ○ اَللّٰهُمَّ

ساری مخلوق کے سردار ہیں اور برکت نازل فرما آپ پر اور آپ کی آل پر۔ اے اللہ!

صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی مَنْ هُوَ سَيِّدُ الدُّنْيَا وَبَارِكْ

درود و سلام بھیج ان پر جو ساری دنیا کے سردار ہیں اور برکت نازل فرما

عَلَيْهِ وَعَلٰٓی اٰلِهٖ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی مَنْ

آپ پر اور آپ کی آل پر۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج ان پر جو

هُوَ سَيِّدُ الْاٰخِرَةِ وَبَارِكْ عَلَيْهِ وَعَلٰٓی اٰلِهٖ ○

آخرت کے سردار ہیں اور برکت نازل فرما آپ پر اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی مَنْ هُوَ سَيِّدُ وَلَدِ

اے اللہ! درود و سلام بھیج ان پر جو بنی آدم کے سردار ہیں

اٰدَمَ وَبَارِكْ عَلَيْهِ وَعَلٰٓی اٰلِهٖ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ

اور برکت نازل فرما آپ پر اور آپ کی آل پر۔ اے اللہ! درود

وَسَلِّمْ عَلٰى مَنْ هُوَ سَيِّدُ الْكَآئِنَاتِ وَ بَارِكْ

و سلام بھیج ان پر جو تمام کائنات کے سردار ہیں اور برکت نازل فرما

عَلَيْهِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ ۝ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى مَنْ

آپ پر اور آپ کی آل پر۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج ان پر جو

هُوَ سَيِّدُ الْمَوْجُوْدَاتِ وَ بَارِكْ عَلَيْهِ وَعَلٰٓى

سارے موجودات کے سردار ہیں اور برکت نازل فرما آپ پر اور

اٰلِهٖ ۝ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى مَنْ هُوَ سَيِّدُ

آپ کی آل پر۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج ان پر جو روز

يَوْمِ الْحَشْرِ وَ النَّشْرِ وَ بَارِكْ عَلَيْهِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ ۝

حشر و نشر کے سردار ہیں اور برکت نازل فرما آپ پر اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى مَنْ هُوَ سَيِّدُ

اے اللہ! درود و سلام بھیج ان پر جو کوثر کے

الْكَوْثَرِ وَ بَارِكْ عَلَيْهِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ ۝ اَللّٰهُمَّ

سردار ہیں اور برکت نازل فرما آپ پر اور آپ کی آل پر۔ اے اللہ!

صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى مَنْ هُوَ سَيِّدُ النَّاسِ كَآفَّةً

درود و سلام بھیج ان پر جو تمام انسانوں کے سردار ہیں

وَبَارِكْ عَلَيْهِ وَعَلٰۤى اٰلِهٖ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ

اور برکت نازل فرما آپ پر اور آپ کی آل پر۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج

عَلٰى مَنْ هُوَ سَيِّدُ الرُّسُلِ وَ بَارِكْ عَلَيْهِ

ان پر جو سارے رسولوں کے سردار ہیں اور برکت نازل فرما آپ پر

وَعَلٰۤى اٰلِهٖ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى مَنْ هُوَ

اور آپ کی آل پر۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج ان پر جو

سَيِّدُ الْاَنْبِيَاۤءِ وَ بَارِكْ عَلَيْهِ وَعَلٰۤى اٰلِهٖ ○

تمام انبیا کے سردار ہیں اور برکت نازل فرما آپ پر اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى مَنْ هُوَ سَيِّدُ الْاَوْلِيَاۤءِ

اے اللہ! درود و سلام بھیج ان پر جو تمام اولیا کے سردار ہیں

وَبَارِكْ عَلَيْهِ وَعَلٰۤى اٰلِهٖ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ

اور برکت نازل فرما آپ پر اور آپ کی آل پر۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج

عَلٰى مَنْ هُوَ سَيِّدُ الْاَقْطَابِ وَ بَارِكْ عَلَيْهِ

ان پر جو کل اقطاب کے سردار ہیں اور برکت نازل فرما آپ پر

وَعَلٰۤى اٰلِهٖ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى مَنْ هُوَ

اور آپ کی آل پر۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج ان پر جو

سَيِّدُ الْاَغْوَاثِ وَ بَارِكْ عَلَيْهِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ ○

کل اغواث کے سردار ہیں اور برکت نازل فرما آپ پر اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَ سَلِّمْ عَلٰى مَنْ هُوَ سَيِّدُ

اے اللہ! درود و سلام بھیج ان پر جو کل ابدال

الْاَبْدَالِ وَ بَارِكْ عَلَيْهِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ ○ اَللّٰهُمَّ

کے سردار ہیں اور برکت نازل فرما آپ پر اور آپ کی آل پر۔ اے اللہ!

صَلِّ وَ سَلِّمْ عَلٰى مَنْ هُوَ سَيِّدُ الْاَرْوَاحِ

درود و سلام بھیج ان پر جو تمام ارواح کے سردار ہیں

وَ بَارِكْ عَلَيْهِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ

اور برکت نازل فرما آپ پر اور آپ کی آل پر۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج

عَلٰى مَنْ هُوَ سَيِّدُ الْاَجْسَادِ وَ بَارِكْ عَلَيْهِ

ان پر جو تمام بدنوں کے سردار ہیں اور برکت نازل فرما آپ پر

وَعَلٰٓى اٰلِهٖ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى مَنْ هُوَ

اور آپ کی آل پر۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج ان پر جو تمام

سَيِّدُ الْاَجْسَامِ وَ بَارِكْ عَلَيْهِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ ○

جسموں کے سردار ہیں اور برکت نازل فرما آپ پر اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى مَنْ هُوَ سَيِّدُ

اے اللہ! درود و سلام بھیج ان پر جو سارے مظاہر

الْمَظَاهِرِ وَبَارِكْ عَلَيْهِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ

کے سردار ہیں اور برکت نازل فرما آپ پر اور آپ کی آل پر۔ اے اللہ! درود

وَسَلِّمْ عَلٰى مَنْ هُوَ سَيِّدُ الْمَبَاطِنِ وَبَارِكْ

و سلام بھیج ان پر جو سارے باطن کے سردار ہیں اور برکت نازل فرما

عَلَيْهِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى مَنْ

آپ پر اور آپ کی آل پر۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج ان پر جو

هُوَ سَيِّدُ الْمَشَارِقِ وَبَارِكْ عَلَيْهِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ ○

تمام مشارق کے سردار ہیں اور برکت نازل فرما آپ پر اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى مَنْ هُوَ سَيِّدُ

اے اللہ! درود و سلام بھیج ان پر جو تمام

الْمَغَارِبِ وَبَارِكْ عَلَيْهِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ ○ اَللّٰهُمَّ

مغارب کے سردار ہیں اور برکت نازل فرما آپ پر اور آپ کی آل پر۔ اے اللہ!

صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى مَنْ هُوَ سَيِّدُ الْاَوَّلِيْنَ

درود و سلام بھیج ان پر جو اگلوں اور پچھلوں

وَالْاٰخِرِيْنَ وَعَلٰۤى اٰلِهٖ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ

کے سردار ہیں اور آپ کی آل پر۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج

عَلٰى مَنْ هُوَ سَيِّدُ الْمُرْسَلِيْنَ وَعَلٰۤى اٰلِهٖ ○

ان پر جو تمام رسولوں کے سردار ہیں اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى مَنْ هُوَ سَيِّدُ

اے اللہ! درود و سلام بھیج ان پر جو تمام

النَّبِيِّيْنَ وَعَلٰۤى اٰلِهٖ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى

نبیوں کے سردار ہیں اور آپ کی آل پر۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج

مَنْ هُوَ شَفِيْعُ الْمُذْنِبِيْنَ وَعَلٰۤى اٰلِهٖ ○

ان پر جو تمام گنہگاروں کی شفاعت فرمانے والے ہیں اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى مَنْ هُوَ الرَّحْمَةُ

اے اللہ! درود و سلام بھیج ان پر جو تمام عالمیان کے لیے

لِلْعٰلَمِيْنَ وَعَلٰۤى اٰلِهٖ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى

رحمت ہیں اور آپ کی آل پر۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج ان پر جو

مَنْ هُوَ مُحِبُّ الْفُقَرَآءِ وَالْمَسَاكِيْنِ وَعَلٰۤى اٰلِهٖ ○

فقرا اور مساکین سے محبت فرمانے والے ہیں اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى مَنْ هُوَ سِرَاجُ

اے اللہ! درود و سلام بھیج ان پر جو تمام سالکوں کے

السَّالِكِيْنَ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى

چراغ ہیں اور آپ کی آل پر۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج ان پر جو

مَنْ هُوَ شَمْسُ الْعَارِفِيْنَ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ ○ اَللّٰهُمَّ

عارفین کے آفتاب ہیں اور آپ کی آل پر۔ اے اللہ!

صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى مَنْ هُوَ مِصْبَاحُ الْمُقَرَّبِيْنَ

درود و سلام بھیج ان پر جو مقربین کے چراغ ہیں

وَعَلٰٓى اٰلِهٖ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى مَنْ هُوَ

اور آپ کی آل پر۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج ان پر جو

اَنِيْسُ الْغُرَبَآءِ وَالْمُحْتَاجِيْنَ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ ○

غریبوں اور محتاجوں کے غم خوار ہیں اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى مَنْ هُوَ جَلِيْسُ

اے اللہ! درود و سلام بھیج ان پر جو نصیحت کرنے والوں کے

الْمُذَكِّرِيْنَ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ

ہمنشین ہیں اور آپ کی آل پر۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج

عَلٰى مَنْ هُوَ نَدِيْمُ النَّادِمِيْنَ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ ۝ اَللّٰهُمَّ

ان پر جو شرمسار ہونے والوں کے ہمدرد ہیں اور آپ کی آل پر۔ اے اللہ!

صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى مَنْ هُوَ رَفِيْقُ السَّالِكِيْنَ

درود و سلام بھیج ان پر جو سالکوں کے رفیق ہیں

وَعَلٰٓى اٰلِهٖ ۝ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى مَنْ هُوَ

اور آپ کی آل پر۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج ان پر جو

شَفِيْقُ الْمُشْفِقِيْنَ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ ۝ اَللّٰهُمَّ صَلِّ

ڈرنے والوں کے لیے مہربان ہیں اور آپ کی آل پر۔ اے اللہ! درود

وَسَلِّمْ عَلٰى مَنْ هُوَ اَحَبُّ الْمُتَحَابِّيْنَ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ ۝

وسلام بھیج ان پر جو اللہ کے لیے محبت کرنے والوں میں محبوب ترین ہیں اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى مَنْ هُوَ مُخْلِصُ

اے اللہ! درود و سلام بھیج ان پر جو مخلصین میں سب سے بڑھ کر

الْمُخْلِصِيْنَ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ ۝ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى

مخلص ہیں اور آپ کی آل پر۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج

مَنْ هُوَ سَيِّدُ الْخَلْقِ اَجْمَعِيْنَ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ ۝

ان پر جو ساری مخلوق کے سردار ہیں اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى مَنْ هُوَ مَحْبُوْبُ

اے اللہ! درود و سلام بھیج ان پر جو تمام عالمین کے

رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ ۝

رب کے محبوب ہیں اور آپ کی آل پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلَيْهِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ

اے اللہ! درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما آپ پر اور آپ کی آل پر

كَمَا صَلَّيْتَ وَبَارَكْتَ عَلٰى سَيِّدِنَآ اِبْرَاهِيْمَ

جس طرح درود بھیجا تو نے اور برکت نازل فرمائی ہمارے سردار ابراہیم

وَعَلٰٓى اٰلِ سَيِّدِنَآ اِبْرَاهِيْمَ فِي الْعٰلَمِيْنَ اِنَّكَ

اور ہمارے سردار ابراہیم کی آل پر تمام عالمین میں بے شک آپ ہی

حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۝

قابل تعریف ہیں اور آپ ہی صاحب عظمت ہیں۔

وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَسَلَّمَ ۝

اور اللہ درود بھیجے ہمارے سردار محمد ﷺ پر اور آپ کی آل پر اور سلام۔

وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَيِّدِنَآ اَحْمَدَ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ ۝

اور اللہ درود بھیجے ہمارے سردار احمد مصطفٰی ﷺ اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔

وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَيِّدِنَا حَامِدٍ وَّاٰلِهٖ وَسَلَّمَ ۝

اور اللہ درود بھیجے ہمارے سردار حامد پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔

وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَيِّدِنَا مَحْمُوْدٍ وَّاٰلِهٖ وَسَلَّمَ ۝

اور اللہ درود بھیجے ہمارے سردار محمود پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔

وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَيِّدِنَا عَاقِبٍ وَّاٰلِهٖ وَسَلَّمَ ۝

اور اللہ درود بھیجے ہمارے سردار نبی آخر الزمان پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔

وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَيِّدِنَا غَالِبٍ وَّاٰلِهٖ وَسَلَّمَ ۝

اور اللہ درود بھیجے ہمارے سردار ﷺ پر جو غالب ہیں اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔

وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَيِّدِنَا اَحِيْدٍ وَّاٰلِهٖ وَسَلَّمَ ۝

اور اللہ درود بھیجے ان پر جو اپنی ذات میں یگانہ ہیں اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔

وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَيِّدِنَا وَحِيْدٍ وَّاٰلِهٖ وَسَلَّمَ ۝

اور اللہ درود بھیجے ان پر جو یکتا ہیں اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔

وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَيِّدِنَا حَاشِرٍ وَّاٰلِهٖ وَسَلَّمَ ۝

اور اللہ درود بھیجے ان پر جو تمام کو جمع کرنے والے ہیں اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔

وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَيِّدِنَا نَاصِرٍ وَّاٰلِهٖ وَسَلَّمَ ۝

اور اللہ درود بھیجے ان پر جو مدد کرنے والے ہیں اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔

وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى طٰهٰ وَ يٰسٓ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ ۝

اور اللہ درود بھیجے طٰہٰ اور یٰسین پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔

وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى طَاهِرٍ وَّمُطَهَّرٍ وَّاٰلِهٖ وَسَلَّمَ ۝

اور اللہ درود بھیجے ان پر جو پاک ہیں اور پاکیزہ ہیں اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔

وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى طَيِّبٍ وَّسَيِّدٍ وَّاٰلِهٖ وَسَلَّمَ ۝

اور اللہ درود بھیجے ان پر جو پاک ہیں اور سردار ہیں اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔

وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى رَسُوْلٍ وَّنَبِيٍّ وَّاٰلِهٖ وَسَلَّمَ ۝

اور اللہ درود بھیجے عظیم الشان رسول اور نبی پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔

وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى رَسُوْلِ الرَّحْمَةِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ ۝

اور اللہ درود بھیجے اس رسول پر جو سراپا رحمت ہیں اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔

وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى قَيِّمٍ وَّجَامِعٍ وَّاٰلِهٖ وَسَلَّمَ ۝

اور اللہ درود بھیجے امت کے نگراں اور ان کو جمع کرنے والے پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔

وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى مُقْتَفٍ وَّمُقَفٍّ وَّعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ ۝

اور اللہ درود بھیجے سب کے بعد آنے والے اور سب کے بعد لائے گئے پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔

وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى رَسُوْلِ الْمَلَاحِمِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ ۝

اور اللہ درود بھیجے غزوات کے پیغمبر پر اور آپ کی آل پر بھی۔

وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى رَسُوْلِ الرَّاحَةِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ ○

اور اللہ درود بھیجے رسول راحت پر اور آپ کی آل پر بھی۔

وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى كَامِلٍ وَّاَكْمَلَ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ ○

اور اللہ درود بھیجے کامل اور اکمل پر اور آپ کی آل پر بھی۔

وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى مُدَّثِّرٍ وَّمُزَّمِّلٍ وَّعَلٰٓى اٰلِهٖ ○

اور اللہ درود بھیجے لحاف اوڑھنے والے اور کملی والے پر اور آپ کی آل پر بھی۔

وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى عَبْدِ اللّٰهِ وَحَبِيْبِ اللّٰهِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ ○

اور اللہ درود بھیجے اپنے بندۂ خاص اور محبوب پر اور آپ کی آل پر بھی۔

وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى صَفِيِّ اللّٰهِ وَنَجِيِّ اللّٰهِ وَكَلِيْمِ

اور اللہ درود بھیجے اپنے چنے ہوئے راز دار اور کلیم پر

اللّٰهِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ ○

اور آپ کی آل پر بھی۔

وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى خَاتِمِ الْاَنْبِيَآءِ وَخَاتِمِ

اور اللہ درود بھیجے سب سے آخری نبی اور سب سے آخری

الرُّسُلِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ ○

رسول پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔

وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى مُحْيٍ وَّمُنْجٍ وَّعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ ۝

اور اللہ درود بھیجے زندہ کرنے والے اور نجات دلانے والے پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔

وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى نَاصِرٍ وَّمَنْصُوْرٍ وَّمُذَكِّرٍ وَّعَلٰٓى اٰلِهٖ

اور اللہ درود بھیجے مدد کرنے والے، اللہ سے مدد پانے والے اور نصیحت کرنے والے پر اور آپ کی

وَسَلَّمَ ۝ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى نَبِيِّ الرَّحْمَةِ وَنَبِيِّ

آل پر اور سلام بھی۔ اور اللہ درود بھیجے نبی رحمت اور نبی بخشش پر

التَّوْبَةِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ ۝ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى حَرِيْصٍ

اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اور اللہ درود بھیجے تمہارے بھی خواہ پر

عَلَيْكُمْ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ ۝ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى

اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اور اللہ درود بھیجے

مَعْلُوْمٍ وَّمَعْلُوْلٍ وَّعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ ۝ وَصَلَّى

اس ہستی پر جسے سب جانتے ہیں اور جو کائنات کے وجود کا سبب ہیں اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اور اللہ درود

اللّٰهُ عَلٰى شَهِيْرٍ وَّشَاهِدٍ وَّشَهِيْدٍ وَّمَشْهُوْدٍ

بھیجے مشہور، گواہی دینے والے، گواہ اور جن کی گواہی دی گئی ان پر

وَّعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ ۝ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى بَشِيْرٍ

اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اور اللہ درود بھیجے خوشخبری دینے والے

وَّمُبَشِّرٍ وَّنَذِيْرٍ وَّمُنْذِرٍ وَّعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ ○

جن کو بشارتیں دی گئیں ڈرانے والے اور ڈر سنانے والے پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔

وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى نُوْرٍ وَّسِرَاجٍ وَّمِصْبَاحٍ وَّعَلٰٓى

اور اللہ درود بھیجے نور مجسم، چراغ ہدایت اور مشعل راہ پر اور

اٰلِهٖ وَسَلَّمَ ○ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى هُدًى وَّمَهْدِيٍّ

آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اور اللہ درود بھیجے سراپا ہدایت، صاحب ہدایت

وَّعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ ○ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى مُنِيْرٍ وَّمَدْعُوٍّ

اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اور اللہ درود بھیجے روشن ہونے والے، قیامت کے دن پکارے جانے والے،

وَّمُجِيْبٍ وَّمُجَابٍ وَّعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ ○ وَصَلَّى

قبول کرنے والے اور قبول کیے جانے والے پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اور اللہ درود

اللّٰهُ عَلٰى حَفِيٍّ وَّعَفُوٍّ وَّوَلِيٍّ وَّعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ ○

بھیجے بڑے مہربان، پیکر عفو اور اللہ کے دوست پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔

وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى حَقٍّ وَّقَوِيٍّ وَّاَمِيْنٍ وَّمَأْمُوْنٍ

اور اللہ درود بھیجے سراپا حق، قوی، صاحب امانت اور صاحب امن پر

وَّعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ ○ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى كَرِيْمٍ وَّ

اور آپ کی آل پر اور سلام بھی اور اللہ درود بھیجے بہت بڑے سخی،

مُكَرَّمٍ وَّمَكِيْنٍ وَّمَتِيْنٍ وَّمُبِيْنٍ وَّعَلٰٓى اٰلِهٖ

بڑے معزز، بڑے مرتبے والے، بڑے سنجیدہ اور احکام الٰہی کو واضح کرنے والے پر

وَسَلَّمَ ○ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى مُؤَمِّلٍ وَّوَصُوْلٍ

اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اور اللہ درود بھیجے (رحمت الٰہی کے) امیدوار اور ذات الٰہی سے واصل پر

وَّعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ ○ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى ذِىْ قُوَّةٍ

اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اور اللہ درود بھیجے بڑی قوت والے،

وَّذِىْ حُرْمَةٍ وَّذِىْ مَكَانَةٍ وَّذِىْ عِزٍّ وَّذِىْ

بڑی عظمت والے، صاحب مرتبہ، بڑی عزت والے اور بڑے

فَضْلٍ وَّعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ ○ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى

فضل والے پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اور اللہ درود بھیجے

مُطَاعٍ وَّمُطِيْعٍ وَّعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ ○ وَصَلَّى اللّٰهُ

جن کی سب اطاعت کرنے والے ہیں اللہ کے فرماں بردار پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اور اللہ درود بھیجے

عَلٰى قَدَمِ صِدْقٍ وَّرَحْمَةٍ وَّعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ ○

صداقت میں ثابت قدم والے اور سب کے لیے رحمت والے پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔

وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى بُشْرٰى وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ ○

اور اللہ درود بھیجے ان پر جو بڑی خوش خبری ہیں اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔

وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى غَوْثٍ وَّغَيْثٍ وَّغِيَاثٍ وَّعَلٰٓى

اور اللہ درود بھیجے بڑے فریادرس، رحمت کی بارش برسانے والے اور بڑی مدد پہنچانے والے پر

اٰلِهٖ وَسَلَّمَ ○ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى نِعْمَةِ اللّٰهِ وَ

اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اور اللہ درود بھیجے اللہ کی نعمت اور

هَدِيَّةِ اللّٰهِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ ○ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى

اللہ کے تحفہ پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اور اللہ درود بھیجے

عُرْوَةٍ وُّثْقٰى وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ ○ وَصَلَّى اللّٰهُ

امت کے مضبوط سہارے پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اور اللہ درود بھیجے

عَلٰى صِرَاطِ اللّٰهِ وَعَلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ وَّعَلٰٓى

راہ حق پر اور سیدھے راستے پر اور

اٰلِهٖ وَسَلَّمَ ○ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى ذِكْرِ اللّٰهِ وَسَيْفِ

آپ کی آل پر اور سلام بھی اور اللہ درود بھیجے ذکر الٰہی کرنے والے، اللہ کی تلوار

اللّٰهِ وَحِزْبِ اللّٰهِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ ○ وَصَلَّى اللّٰهُ

اور اللہ کی جماعت پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اور اللہ درود بھیجے

عَلَى النَّجْمِ الثَّاقِبِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ ○ وَصَلَّى اللّٰهُ

درخشاں ستارے پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اور اللہ درود بھیجے

عَلَى الْمُصْطَفٰى وَالْمُجْتَبٰى وَالْمُنْتَقٰى وَعَلٰٓى اٰلِهٖ

پسندیدہ، منتخب اور برگزیدہ پر اور آپ کی آل پر

وَسَلَّمَ ۝ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلَى الْاُمِّيِّ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ ۝

اور سلام بھی۔ اور اللہ درود بھیجے امی پر آپ کی آل پر بھی۔

وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى مُخْتَارٍ وَّاَجِيْرٍ وَّجَبَّارٍ وَّعَلٰٓى

اور درود بھیجے اللہ مختار، بڑے اجر والے اور شکستہ حالوں کو جوڑنے والے پر اور

اٰلِهٖ وَسَلَّمَ ۝ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰٓى أَبِى الْقَاسِمِ وَأَبِى

آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اور اللہ درود بھیجے حضرت قاسم،

الطَّاهِرِ وَأَبِى الطَّيِّبِ وَأَبِىْٓ اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ

حضرت طاہر، حضرت طیب اور حضرت ابراہیم کے والد بزرگوار پر اور آپ کی آل پر

وَسَلَّمَ ۝ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى مُشَفَّعٍ وَّشَفِيْعٍ وَّصَالِحٍ

اور سلام بھی۔ اور اللہ درود بھیجے شفاعت مقبول ہونے والے، شفاعت کرنے والے، انتہائی نیک

وَّمُصْلِحٍ وَّعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ ۝ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى

اور بڑے مصلح پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اور اللہ درود بھیجے

مُهَيْمِنٍ وَّعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ ۝ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى

نگہبان پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اور اللہ درود بھیجے

صَادِقٍ وَّمُصَدَّقٍ وَّصِدِّيْقٍ وَّعَلٰۤى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ ○

سچے انسان، تصدیق شدہ انسان اور سراپا راستی پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔

وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَيِّدِ الْمُرْسَلِيْنَ وَاِمَامِ

اور اللہ درود بھیجے رسولوں کے سردار، تمام

الْمُتَّقِيْنَ وَقَآئِدِ الْغُرِّ الْمُحَجَّلِيْنَ وَعَلٰۤى اٰلِهٖ

پرہیزگاروں کے امام، روشن چہرے والے وہ جن کے ہاتھ پیر بھی روشن ہوں ان کو جنت میں لے جانے

وَسَلَّمَ ○ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى خَلِيْلِ الرَّحْمٰنِ

والے پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اور اللہ درود بھیجے رحمٰن کے دوست پر

وَعَلٰۤى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ ○ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى بَرٍّ وَّمُبَرٍّ

اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اور اللہ درود بھیجے بڑے محسن اور بے حد خیر خواہ پر

وَّعَلٰۤى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ ○ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى وَجِيْهٍ وَّعَلٰۤى

اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اور اللہ درود بھیجے بے حد وجاہت والے پر اور

اٰلِهٖ وَسَلَّمَ ○ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى نَصِيْحٍ وَّنَاصِحٍ

آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اور اللہ درود بھیجے بہی خواہ، نصیحت فرمانے والے پر اور

وَّعَلٰۤى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ ○ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى وَكِيْلٍ وَّمُتَوَكِّلٍ

آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اور اللہ درود بھیجے امت کے کارساز، اللہ ہی پر بھروسا کرنے والے،

وَّكَفِيْلٍ وَّشَفِيْقٍ وَّعَلٰۤى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ ○ وَصَلَّى اللّٰهُ

امت کے ضامن اور بڑے مہربان پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اور اللہ درود بھیجے

عَلٰى مُقِيْمِ السُّنَّةِ وَعَلٰۤى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ ○ وَصَلَّى

سنتوں کے قائم فرمانے والے پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اور اللہ درود بھیجے

اللّٰهُ عَلٰى مُقَدَّسٍ وَّعَلٰۤى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ ○ وَصَلَّى

پاکیزہ ہستی پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اور اللہ درود بھیجے

اللّٰهُ عَلٰى رُوْحِ الْقُدُسِ وَرُوْحِ الْحَقِّ وَرُوْحِ

پاکیزگی کی روح، حق اور انصاف کی جان پر

الْقِسْطِ وَعَلٰۤى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ ○ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى

اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اور اللہ درود بھیجے

كَافٍ وَّمُكْتَفٍ وَّعَلٰۤى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ ○ وَصَلَّى اللّٰهُ

کفایت کرنے والے اور بڑے بے نیاز پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اور اللہ درود بھیجے،

عَلٰى بَالِغٍ مُّبَلِّغٍ وَّشَافٍ وَّعَلٰۤى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ ○

بڑے درجات کو پہنچنے والے احکام الٰہی کو پہنچانے والے اور شفا دینے والے پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔

وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى وَاصِلٍ وَّمَوْصُوْلٍ وَّعَلٰۤى اٰلِهٖ

اور اللہ درود بھیجے اللہ سے واصل اور حق سے ملے ہوئے پر اور آپ کی آل پر

وَسَلَّمَ ○ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَابِقٍ وَّسَآئِقٍ

اور سلام بھی۔ اور اللہ درود بھیجے سبقت کرنے والے اور اپنی پوری امت کو جنت میں لے جانے والے پر

وَّعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ ○ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى هَادٍ وَّمُهْدٍ

اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اور اللہ درود بھیجے سب کے ہادی اور راہبر پر

وَّعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ ○ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى مُقَدَّمٍ وَّ

اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اور اللہ درود بھیجے سب کے پیشوا اور

عَزِيْزٍ وَّعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ ○ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى

سب پر غالب پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اور اللہ درود بھیجے

فَاضِلٍ وَّمُفَضَّلٍ وَّعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ ○ وَصَلَّى اللّٰهُ

سب سے بزرگ اور سب سے افضل پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اور اللہ درود بھیجے

عَلٰى فَاتِحٍ وَّمِفْتَاحٍ وَّمِفْتَاحِ الرَّحْمَةِ وَمِفْتَاحِ

سب سے پہلے جنت کا دروازہ کھولنے والے، اسرار الٰہی کی کنجی، رحمت کی کنجی

الْجَنَّةِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ ○ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى

اور جنت کی کنجی پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اور اللہ درود بھیجے

عَلَمِ الْاِيْمَانِ وَعَلَمِ الْيَقِيْنِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ ○

ایمان اور یقین کے پرچم پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔

وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى دَلِيْلِ الْخَيْرَاتِ وَمُصَحِّحِ

اور اللہ درود بھیجے تمام نیکیوں کے راہنما، تمام نیکیوں کے درست فرمانے والے،

الْحَسَنٰتِ وَمُقِيْلِ الْعَثَرَاتِ وَصَفُوْحٍ عَنِ

لغزشوں کے درگزر کرنے والے اور تمام خطاؤں کو معاف فرمانے والے پر

الزَّلَّاتِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ ○ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى

اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اور اللہ درود بھیجے

صَاحِبِ الشَّفَاعَةِ وَصَاحِبِ الْمَقَامِ وَصَاحِبِ

شفاعت فرمانے والے، مقام (محمود) کے ساتھ خاص ہونے والے اور پیشوا پر

الْقَدَمِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ ○ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى

اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اور اللہ درود بھیجے

مَخْصُوْصٍ بِالْعِزِّ بِالْمَجْدِ وَمَخْصُوْصٍ بِالشَّرَفِ

عزت، بزرگی اور مرتبہ کے ساتھ خاص ہونے والے پر

وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ ○ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى صَاحِبِ

اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اور اللہ درود بھیجے صاحب

الْوَسِيْلَةِ وَصَاحِبِ السَّيْفِ وَصَاحِبِ

وسیلہ، صاحب سیف اور صاحب

الْفَضِيْلَةِ وَصَاحِبِ الْاِزَارِ وَصَاحِبِ الْحُجَّةِ

فضیلت اور صاحب ازار اور صاحب دلیل استوار پر

وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ ○ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى صَاحِبِ

اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اور اللہ درود بھیجے غلبہ والے،

السُّلْطَانِ وَصَاحِبِ التَّاجِ وَصَاحِبِ الْمِعْرَاجِ

تاج والے، معراج والے پر

وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ ○ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى صَاحِبِ

اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اور اللہ درود بھیجے آہنی خود والے،

الْمِغْفَرِ وَصَاحِبِ اللِّوَآءِ وَصَاحِبِ الْقَضِيْبِ

پرچم والے، شمشیر والے

وَصَاحِبِ الْبُرَاقِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ ○ وَصَلَّى

اور براق والے پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اور اللہ درود بھیجے

اللّٰهُ عَلٰى صَاحِبِ الْخَاتَمِ وَصَاحِبِ الْعَلَامَةِ

مہر نبوت والے اور (نبوت کی) علامت والے پر

وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ ○ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى صَاحِبِ

اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اور اللہ درود بھیجے دلیل والے،

الْبُرْهَانِ وَصَاحِبِ الْبَيَانِ وَفَصِيْحِ اللِّسَانِ

فصیح البیان، فصیح اللسان

وَمُطَهَّرِ الْجَنَانِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ ○ وَصَلَّى اللّٰهُ

اور پاک قلب والے پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اور اللہ درود بھیجے

عَلٰى رَءُوْفٍ رَّحِيْمٍ وَّعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ ○ وَصَلَّى

بڑے شفیق اور بڑے مہربان پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اور اللہ درود

اللّٰهُ عَلٰٓى اُذُنِ خَيْرٍ وَّعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ ○ وَصَلَّى اللّٰهُ

بھیجے بہترین سماعت والے پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اور اللہ درود بھیجے

عَلٰى صَحِيْحِ الْاِسْلَامِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ ○ وَصَلَّى

برحق مذہب اسلام والے پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اور اللہ درود

اللّٰهُ عَلٰى سَيِّدِ الْكَوْنَيْنِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ ○

بھیجے سردار دو جہاں پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔

وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى عَيْنِ النَّعِيْمِ وَعَيْنِ الْغُرِّ وَعَلٰٓى

اور اللہ درود بھیجے نعمت کے سر چشمہ اور شرفا کے سردار پر اور

اٰلِهٖ وَسَلَّمَ ○ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَعْدِ اللّٰهِ وَسَعْدِ

آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اور اللہ درود بھیجے اللہ کی برکت اور مخلوق کی خوش نصیبی پر

اَلْخَلْقِ وَعَلٰٓی اٰلِہٖ وَسَلَّمَ ۝ وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی

اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اور اللہ درود بھیجے

خَطِیْبِ الْاُمَمِ وَعَلَمِ الْھُدٰی وَعَلٰٓی اٰلِہٖ وَسَلَّمَ ۝

امتوں کے خطیب اور پرچم ہدایت پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔

وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی کَاشِفِ الْکُرَبِ وَرَافِعِ الرُّتَبِ

اور اللہ درود بھیجے غم و الم دور کرنے والے، درجوں کو بلند کرنے والے،

وَعِزِّ الْعَرَبِ وَصَاحِبِ الْفَرَجِ وَعَلٰٓی اٰلِہٖ وَسَلَّمَ ۝

عرب کی عزت اور مشکل کشا پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰی خَیْرِ خَلْقِ اللّٰہِ

اے اللہ! درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما اللہ کی مخلوق میں سب سے بہتر

وَخِیَارِ خَلْقِ اللّٰہِ وَعَلٰٓی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ ۝ اَللّٰھُمَّ

اور اللہ کی مخلوق میں برگزیدہ پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اے اللہ!

صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰی نُوْرِ عَرْشِ اللّٰہِ

درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما اللہ کے عرش کے نور

وَاَوَّلِ خَلْقِ اللّٰہِ وَعَلٰٓی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ ۝ اَللّٰھُمَّ

اور اللہ کی اولین مخلوق پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اے اللہ!

صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مَهْبَطِ الْوَحْيِ وَهُوَ

درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما وحی الٰہی کے نزول کے محل اور ان پر جو

لَا يَنْطِقُ اِلَّا بِالْوَحْيِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ○ اَللّٰهُمَّ

سوائے وحی کے بات نہیں فرماتے تھے اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اے اللہ!

صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مَطْلَعِ الْاَنْوَارِ وَمَخْزَنِ

درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما انوار الٰہی کے سرچشمے اور اسرار الٰہی کے خزینہ

الْاَسْرَارِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ

پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج

وَبَارِكْ عَلٰى مَشْهَدِ كَمَالِ اللّٰهِ وَمِرْاٰةِ جَمَالِ اللّٰهِ

اور برکت نازل فرما کمال الٰہی کے مظہر اور جمال الٰہی کے آئینہ پر

وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ

اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما

عَلٰى مَشْرُوْحِ الصَّدْرِ وَمَرْفُوْعِ الذِّكْرِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ

اس ہستی پر جسے شرح صدر عطا ہوا اور جس کا ذکر بلند ہوا اور آپ کی آل پر

وَسَلِّمْ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مَنْ

اور سلام بھی۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما ان پر

كَلِمَةُ نُبُوَّتِهٖ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ

جن کی نبوت کا کلمہ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ ہے

وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۝ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ

اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما

عَلَى النَّبِيِّ الْحَفِيِّ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۝ اَللّٰهُمَّ

بڑے مہربان نبی پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اے اللہ!

صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلَى النَّبِيِّ الرَّافِيِّ وَعَلٰٓى

درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما فقر و فاقہ دور کرنے والے نبی پر اور

اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۝ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلَى

آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما

النَّبِيِّ التَّقِيِّ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۝ اَللّٰهُمَّ صَلِّ

صاحب تقویٰ نبی پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اے اللہ! درود

وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلَى النَّبِيِّ النَّقِيِّ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ

و سلام بھیج اور برکت نازل فرما پاک نبی پر اور آپ کی آل پر

وَسَلِّمْ ۝ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى

اور سلام بھی۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما

صَاحِبِ النَّاقَةِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ○ اَللّٰهُمَّ

اونٹنی پر سوار ہونے والے پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اے اللہ!

صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى صَاحِبِ الْقَنَاعَةِ

درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما صاحب قناعت پر

وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ

اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما

عَلٰى صَاحِبِ الشَّفَاعَةِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ○

صاحب شفاعت پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى صَاحِبِ

اے اللہ! درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما صاحب

الْكَوْثَرِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ

کوثر پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اے اللہ! درود

وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى صَاحِبِ الْمِنْبَرِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ

و سلام بھیج اور برکت نازل فرما صاحب منبر پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔

وَسَلِّمْ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى

اے اللہ! درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما

صَاحِبِ التَّاجِ وَ اللِّوَآءِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَ سَلِّمْ ۝

صاحب تاج اور صاحب پرچم پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَ بَارِكْ عَلٰى صَاحِبِ

اے اللہ! درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما بہت اچھے

الْخُلُقِ وَالْحَيَآءِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۝ اَللّٰهُمَّ

اخلاق والے اور حیا والے پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اے اللہ!

صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى صَاحِبِ الصِّدْقِ

درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما صاحب صدق

وَ الصَّفَآءِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَ سَلِّمْ ۝ اَللّٰهُمَّ صَلِّ

و صفا پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اے اللہ! درود

وَسَلِّمْ وَ بَارِكْ عَلٰى صَاحِبِ الْمِعْرَاجِ وَالْقُرْبَةِ

و سلام بھیج اور برکت نازل فرما صاحب معراج اور صاحب قرب الٰہی پر

وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۝ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ

اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما

عَلٰى صَاحِبِ الْمِحْرَابِ وَالْعِزَّةِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۝

صاحب محراب اور صاحب عزت پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى صَاحِبِ النُّبُوَّةِ

اے اللہ! درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما نبوت والے پر

وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ

اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما

عَلٰى صَاحِبِ الشَّرِيْعَةِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ○

شریعت والے پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى صَاحِبِ

اے اللہ! درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما حوض (کوثر) والے پر

الْحَوْضِ الْمَوْرُوْدِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ○ اَللّٰهُمَّ

جہاں سب پانی پینے آئیں گے اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اے اللہ!

صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى صَاحِبِ اللِّوَآءِ

درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما مضبوط پرچم والے پر

الْمَعْقُوْدِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ

اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اے اللہ! درود

وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى نُوْرِ السَّمٰوَاتِ وَالْاَرْضِ

و سلام بھیج اور برکت نازل فرما آسمانوں اور زمین کے نور پر

وَعَلٰی اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۝

اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔

(اِقْرَؤُوْا هٰذِهِ الصَّلٰوةَ اِثْنَتَیْ عَشَرَةَ مَرَّةً)

اس درود پاک کو بارہ مرتبہ پڑھیے!

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰی مُرَوِّجِ السُّنَنِ

اے اللہ! درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما سنتوں

وَالْفُرُوْضِ وَعَلٰی اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۝

اور فرضوں کے رائج فرمانے والے پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰی خَاتِمِ

اے اللہ! درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما

الرِّسَالَةِ وَالنُّبُوَّةِ وَعَلٰی اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۝

رسالت اور نبوت کے ختم کرنے والے پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰی مَظْهَرِ الشَّرِيْعَةِ

اے اللہ! درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما شریعت

وَالطَّرِيْقَةِ وَعَلٰی اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۝

اور طریقت کے مظہر پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى

اے اللہ! درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما معرفت

مَعْدَنِ الْحَقِيْقَةِ وَالْمَعْرِفَةِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ○

اور حقیقت کے معدن پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى بَدْرِ التَّمَامِ

اے اللہ! درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما ماہ کامل پر

وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ

اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما

عَلٰى مَنْ ظَلَّلَهُ الْغَمَامُ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ○

اس ذات قدسی صفات پر جن پر ابر سایہ فگن ہوا اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى سَيِّدِ الْاَنَامِ

اے اللہ! درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما تمام جن و انس کے سردار پر

وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ

اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما

عَلٰى مِصْبَاحِ الظَّلَامِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ○ اَللّٰهُمَّ

تاریکیوں کے چراغ پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اے اللہ!

صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى اَبِ الْاَيْتَامِ وَعَلٰى اٰلِهٖ

درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما یتیموں کے والد پر اور آپ کی آل پر

وَسَلِّمْ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى

اور سلام بھی۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما

حَبِيْبِ الْفُقَرَآءِ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ○ اَللّٰهُمَّ

بے کسوں کے محبوب پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اے اللہ!

صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مُعِيْنِ الضُّعَفَآءِ

درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما ضعیفوں کے مددگار پر

وَعَلٰى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ

اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما

عَلٰى اَنِيْسِ الْغُرَبَآءِ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ○ اَللّٰهُمَّ

غریبوں کے غمخوار پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اے اللہ!

صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى رَسُوْلِ الثَّقَلَيْنِ وَعَلٰى

درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما جن و انس کے رسول پر اور

اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى

آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما

سَیِّدِ الْکَوْنَیْنِ وَعَلٰٓی اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ○ اَللّٰهُمَّ

سردار دو جہاں پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اے اللہ!

صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰی نَبِیِّ الْحَرَمَیْنِ وَاِمَامِ

درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما حرم کے نبی

الْقِبْلَتَیْنِ وَعَلٰٓی اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ

اور دونوں قبلوں کے امام پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔اے اللہ! درود

وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰٓی اَبِی الزَّهْرَآءِ وَجَدِّ الْحَسَنِ

و سلام بھیج اور برکت نازل فرما حضرت فاطمۃ الزہرا کے والد اور حضرت حسن

وَالْحُسَیْنِ وَعَلٰٓی اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ○

و حسین علیہما السلام کے نانا پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔

(اِقْرَؤُوْا هٰذِهِ الصَّلٰوةَ اِثْنَتَیْ عَشَرَةَ مَرَّةً)

اس درود پاک کو بارہ مرتبہ پڑھیں

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰی بَعْلِ الْحُمَیْرَآءِ

اے اللہ! درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے شوہر

وَاَبِی الزَّهْرَآءِ وَعَلٰٓی اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ

اور حضرت فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا کے والد پر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اے اللہ! درود

وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مُحِبِّ الْمَسَاكِيْنِ وَغِيَاثِ الْمِلَّةِ

وسلام بھیج اور برکت نازل فرما مسکینوں کے چاہنے والے اور دین و ملت کی پناہ پر

وَالدِّيْنِ وَعَلٰىٓ اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ

اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اے اللہ! درود و سلام بھیج

وَبَارِكْ عَلٰى خَاتَمِ النَّبِيِّيْنَ وَسَيِّدِ الْمُتَّقِيْنَ

اور برکت نازل فرما آخری نبی، پرہیز گاروں کے سردار،

وَشَفِيْعِ الْمُذْنِبِيْنَ وَرَسُوْلِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ

گناہ گاروں کے شفیع اور عالمین کے پروردگار کے رسول پر

وَعَلٰىٓ اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ

اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اے اللہ! درود بھیج ہمارے سردار محمد ﷺ پر،

بِعَدَدِ اٰيَاتِ الْقُرْاٰنِ وَحُرُوْفِهٖ وَعَلٰىٓ اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ○

قرآن کی آیتوں اور حروف کی تعداد کے برابر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ اَلْفَاظِ

اے اللہ! درود بھیج ہمارے سردار محمد ﷺ پر، قرآن کے الفاظ

الْقُرْاٰنِ وَحُرُوْفِهٖ وَعَلٰىٓ اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ○ اَللّٰهُمَّ

اور اس کے حروف کی تعداد کے برابر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اے اللہ!

صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ نُقَاطِ الْقُرْاٰنِ

درود بھیج ہمارے سردار محمد ﷺ پر، قرآن کے نقطوں

وَحُرُوْفِهٖ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

اور حروف کی تعداد کے برابر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اے اللہ درود بھیج

سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ اَسْرَارِ الْقُرْاٰنِ وَحُرُوْفِهٖ

ہمارے سردار محمد ﷺ پر قرآن کے اسرار اور اس کے حروف کی تعداد کے برابر

وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا

اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اے اللہ! درود بھیج ہمارے سردار

مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ الصُّحُفِ الْمُنَزَّلَةِ عَلٰى جَمِيْعِ

محمد ﷺ پر، تمام نبیوں اور رسولوں پر نازل شدہ

الْاَنْبِيَآءِ وَالرُّسُلِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ○ اَللّٰهُمَّ

صحیفوں کی تعداد کے برابر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اے اللہ!

صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ الْاَنْبِيَآءِ

درود بھیج ہمارے سردار محمد ﷺ پر، نبیوں اور رسولوں کی تعداد کے برابر

وَالرُّسُلِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اے اللہ! درود بھیج

سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ الْمَلٰٓئِكَةِ الْمُقَرَّبِيْنَ وَعَلٰٓى

ہمارے سردار محمد ﷺ پر، مقرب فرشتوں کی تعداد کے برابر اور

اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ

آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اے اللہ! درود بھیج ہمارے سردار محمد ﷺ پر،

بِعَدَدِ حَامِلِي الْعَرْشِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ○ اَللّٰهُمَّ

حاملین عرش کی تعداد کے برابر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اے اللہ!

صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ

درود بھیج ہمارے سردار محمد ﷺ پر، آسمانوں اور زمین کی تمام چیزوں

وَالْاَرْضِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ

کے برابر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اے اللہ! درود بھیج

عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ النُّجُوْمِ وَالْكَوَاكِبِ

ہمارے سردار محمد ﷺ پر، چھوٹے اور بڑے ستاروں کی تعداد کے برابر

وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا

اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اے اللہ! درود بھیج ہمارے سردار

مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ الثَّوَابِتِ وَالسَّيَّارَاتِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ

محمد ﷺ پر، ساکن اور متحرک ستاروں کی تعداد کے برابر اور آپ کی آل پر

وَسَلِّمْ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ

اور سلام بھی۔ اے اللہ! درود بھیج ہمارے سردار محمد ﷺ پر،

بِعَدَدِ اَعْدَادِ مَا فِيْ مَعْلُوْمَاتِكَ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ

آپ کی معلومات کی گنتی کی تعداد کے برابر اور آپ کی آل پر

وَسَلِّمْ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ

اور سلام بھی۔ اے اللہ! درود بھیج ہمارے سردار محمد ﷺ پر،

بِعَدَدِ اَسْرَارِ اَعْدَادِ مَا فِيْ مَعْلُوْمَاتِكَ وَعَلٰٓى

آپ کی معلومات کی گنتی کے اسرار کی تعداد کے برابر اور

اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ

آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اے اللہ! درود بھیج ہمارے سردار محمد ﷺ پر،

بِعَدَدِ الْمَعْدُوْدِ وَغَيْرِ الْمَعْدُوْدِ فِيْ حَدِّ

اتنی چیزوں کی گنتی کی تعداد کے برابر جو گنتی میں آسکتی ہوں اور جو گنتی میں نہ آسکتی ہوں اپنی

مَعْلُوْمَاتِكَ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ

معلومات کی حد تک اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اے اللہ! درود بھیج

عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ مُسَبِّحَاتِ الْمَلٰٓئِكَةِ

ہمارے سردار محمد ﷺ پر، فرشتوں کی تسبیح

وَتَقْدِيْسِهِمْ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۝ اَللّٰهُمَّ صَلِّ

اور تقدیس کی تعداد کے برابر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اے اللہ! درود بھیج

عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ التَّسْبِيْحِ وَالتَّهْلِيْلِ

ہمارے سردار محمد ﷺ پر، تسبیح و تہلیل کی تعداد کے برابر

وَعَلٰى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۝ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا

اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اے اللہ! درود بھیج ہمارے سردار

مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ مَا فِيْ عِلْمِكَ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۝

محمد ﷺ پر، آپ کی معلومات کی تعداد کے برابر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ مَا فِي

اے اللہ! درود بھیج ہمارے سردار محمد ﷺ پر، ساری

الْخَلْقِ وَالْخَلَائِقِ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۝ اَللّٰهُمَّ

مخلوقات کی تعداد کے برابر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔ اے اللہ!

صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ مَا فِي النُّفُوْسِ

درود بھیج ہمارے سردار محمد ﷺ پر، روح کے اسرار جو نفوس

وَالْاَنْفَاسِ مِنْ اَسْرَارِ الرُّوْحِ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۝

اور انفاس میں ہیں ان کی تعداد کے برابر اور آپ کی آل پر اور سلام بھی۔

